بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَیْهِمْ وَلَا هُمْ یَحْزَنُوْنَ

بیشک وہ جنہوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر اس پر قائم رہے نہ ان پر خوف ہے نہ ان کو غم (احقاف ۱۳)

# باقیاتِ جہانِ امامِ ربانی

مجددِ الفِ ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ

جلد سوم

زیرِ سرپرستی: پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

مرتبین

صاحبزادہ ابو السرور محمد مسرور احمد

مولانا جاوید اقبال مظہری

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

نظرِ ثانی: محمد عالم مختار حق

امامِ ربانی فاؤنڈیشن کراچی

اسلامی جمہوریہ پاکستان

۱۴۲۹ھ/۲۰۰۸ء

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اِنَّ الَّذِیۡنَ قَالُوۡا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسۡتَقَامُوۡا فَلَا خَوۡفٌ عَلَیۡہِمۡ وَ لَا ہُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ

بیشک وہ جنہوں نے کہا ہمارا رب اللہ ہے پھر ثابت قدم رہے نہ ان پر خوف نہ ان کو غم ۔ (احقاف: ۱۳)

# باقیاتِ جہانِ امامِ ربّانی

مجددِ الفِ ثانی شیخ احمد سرہندی رضی اللہ عنہ

جلد سوم

زیرِ سرپرستی: پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد

مرتبین

صاحبزادہ ابو السرور محمد مسرور احمد

مولانا جاوید اقبال مظہری

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

نظرِ ثانی

محمد عالم مختار حق

امامِ ربّانی فاؤنڈیشن کراچی

اسلامی جمہوریہ پاکستان

۱۴۲۹ھ/۲۰۰۸ء

| | | |
|---|---|---|
| نام | .......... | باقیات جہان امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) |
| مرتبین | .......... | صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد |
| | | مولانا جاوید اقبال مظہری |
| | | ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری |
| نظر ثانی | .......... | محمد عالم مختار حق |
| جلد | .......... | سوم |
| حروف ساز | .......... | سید شعیب افتخار مسعودی، قاری محمد شریف کمبوہ |
| طابع | .......... | جاوید اقبال مظہری |
| مطبع | .......... | برکت پریس |
| طباعت | .......... | ۱۴۲۹ھ / ۲۰۰۸ء |
| اشاعت | .......... | اول (بارہ سو) |
| ناشر | .......... | امام ربانی فاؤنڈیشن، کراچی |
| ہدیہ | .......... | |

ناشر

## امام ربانی فاؤنڈیشن، کراچی

فلیٹ نمبر اے۔۵، پلاٹ نمبر سی۔۷، اسٹیڈیم لین نمبر ۱، فیز ۷، خیابان شمشیر ڈیفنس ہاؤسنگ سوسائٹی، کراچی،

فون ۵۸۴۰۳۹۵۔۰۱۲ (اسلامی جمہوریہ پاکستان)

# ملنے کے پتے

☆☆

☆ ادارۂ مسعودیہ......۲/۶،۵_ای، ناظم آباد، کراچی فون: ۰۲۱_۶۶۱۴۷۴۷

☆ ضیاء الاسلام پبلی کیشنز......ضیاء منزل (شوگن مینشن) محمد بن قاسم روڈ آف ایم۔اے۔ جناح روڈ، کراچی
فون: ۰۲۱_۲۲۱۳۹۷۳

☆ ضیاء القرآن پبلی کیشنز......اردو بازار، کراچی فون: ۰۲۱_۲۶۳۰۴۱۱

☆ مکتبہ غوثیہ ہول سیل...... پرانی سبزی منڈی، یونیورسٹی روڈ، نزد پولیس چوکی محلہ فرقان آباد، کراچی فون: ۰۲۱_۴۹۲۶۱۱۰

☆ فرید بک اسٹال......۳۸_اردو بازار، لاہور فون: ۰۴۲_۷۲۲۴۸۹۹

☆ مکتبہ نبویہ......گنج بخش روڈ، لاہور

☆ مکتبہ جامعہ نقشبندیہ بستان العلوم......کنڈھالہ (مجاہد آباد)، براستہ گجرات، آزاد کشمیر، اسلامی جمہوریہ پاکستان

☆ Khalifa Muhammad Sadique Raza, Roza Shareef, Sirhind, District Fategharh, Pin code-140406 (INDIA) Ph. 01763-30144.

☆ Dr. Mufti Muhammad Mukarram Ahmad, Nusratul Islam Educational Society, Masjid Fatehpuri, Delhi-6,(INDIA)

☆ Mr. Masood Ahmad Ashrafi, Chairman, Global Islamic Mission, 335, Walnut Street # 2, Yonkers, New York-10701(U.S.A)

☆ Mr. Munir Hussain Masoodi, 46-Holly Lane Smethwich, West Midlnds B67 7JD. (U.K)

☆ Hafiz Muhammad Qamaruddin Rizvi,Maktaba-i-Razvia 423-Matia Mahal, Jama Masjid Delhi-110006. (INDIA)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# انتساب

## آزادکشمیر میں سلسلہء عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے عظیم پیشوا

## خواجہ محمد صادق صدیقی کے نام



☆...... جن کی زندگی یادالٰہی، دین حقہ کی سربلندی، خدمت خلق میں مصروف اور سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کی اشاعت کے لیے وقف ہے

☆...... جن کے انداز، مشائخ طریقت میں یکتا و یگانہ ہیں

☆...... وہ آنکھوں میں نہیں، دل میں سماتے ہیں......ان کا انداز محبوبانہ ہے

☆...... وہ مہمان نواز ہیں، دل دار و دل ربا ہیں......جس نے بیعت کی متبع سنت ہوگیا، سلف صالحین کی راہ پر چل دیا

☆...... وہ سراپا عمل ہیں، سادگی و خلوص کا پیکر ہیں، تین سو مساجد نظام سلطانیہ کے تحت تعمیر کیں اور کرائیں، جو سب کی سب آباد ہیں، نماز باجماعت ہوتی ہے، اکثر میں حفظ و ناظرہ اور بعض میں درس نظامی کا اہتمام ہے

☆...... جن کی سرپرستی میں رمضان المبارک میں بارہ سو مقامات پر تراویح کا اہتمام کیا جاتا ہے اور حافظات و قاریات گھروں میں الگ قرآن کریم سناتی ہیں

☆...... جنھوں نے ملک و بیرون ملک سلسلہء عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے مزارات پر قبے تعمیر کرائے تاکہ زائرین اطمینان سے حاضری دے سکیں......ازبکستان کے دور دراز علاقوں میں مزارات تعمیر کرائے

☆...... آپ کے فیض سے کوٹلی (آزاد کشمیر) مدینۃ المساجد بن گیا، جدھر دیکھو مسجدیں ہی مسجدیں، پہاڑوں پر، وادیوں میں، میدانوں میں......سڈول گنبد، خوبصورت مینارے دعوت نظارہ دے رہے ہیں

☆...... جن کی قیام گاہ مسجد الفردوس کے معمولات دیکھ دیکھ کر عہد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی یاد تازہ ہوجاتی ہے

☆...... جن کے اعراس میں، نہ غُل شور، نہ ہجوم زناں، نہ دیگر خرافات......سکوت ہی سکوت، خاموشی ہی خاموشی، حال میں ماضی کی یاد تازہ ہوجاتی ہے

☆...... نام ونمود نام کو نہیں، خدمت ہی خدمت......اخلاص ہی اخلاص، عمل ہی عمل......

☆...... جن کے فرزندان گرامی اور نبیرگان عالی علم ودانش سے آراستہ، صاحب شریعت وطریقت......یہی ان کا امتیاز ہے، یہی ان کی پہچان ہے......

(مرتبین)

☆......☆......☆




# باقیاتِ جہان امام ربانی

## جلد سوم



تیرے رستے سے ملا رستہ شہِ کونین کا
مرشدِ راہِ وفا تو ، رُشد تو، ارشاد تو
(غلام مصطفٰی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# باقیاتِ جہانِ امام ربانی

## جلد سوم

☆☆



## باب اول

## باب دوم



## باب سوم



## باب چہارم

# باب پنجم





الحسد یاکل الحسنات
کما تاکل النار الحطب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# نعتِ رسولِ مقبول

(صلی اللہ علیہ وسلم)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی



جوبنوں پر ہے ، بہارِ چمن آرائیِ دوست
خلد کا نام نہ لے ، بُلبُلِ شیدائیِ دوست

شوق روکے نہ رُکے ، پاؤں اُٹھائے نہ اُٹھے
کیسی مشکل میں ہیں اللہ ، تمنائیِ دوست!

تاج والوں کا یہاں خاک پہ ماتھا دیکھا
سارے داراؤں کی دارا ہوئی ، دارائیِ دوست

طور پر کوئی ، کوئی چرخ پہ ، یہ عرش سے پار
سارے بالاؤں پہ بالا رہی ، بالائیِ دوست

رنجِ اعدا کا رضاؔ چارہ ہی کیا ہے جب اُنھیں
آپ گستاخ رکھے حلم و شکیبائیِ دوست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# نعتِ رسولِ مقبول

(صلی اللہ علیہ وسلم)

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا محدث بریلوی



لحد میں عشق رُخِ شہ کا داغ لے کے چلے
اندھیری رات سُنی تھی ، چراغ لے کے چلے

ترے غلاموں کا نقشِ قدم ہے راہِ خُدا
وہ کیا بہک سکے جو یہ سُراغ لے کے چلے

جناں بنے گی محبّانِ چار یار کی قبر
جو اپنے سینے میں یہ چار باغ لے کے چلے

گئے۔زیارتِ در کی ، صد آہ ! واپس آئے
نظر کے اشک پُچھے ، دل کا داغ لے کے چلے

رضؔا کسی سگِ طیبہ کے پاؤں بھی چومے؟
تم اور آہ ! کہ اتنا دماغ لے کے چلے !

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# منقبت

## بدرگاہِ امام ربانی مجدد الف ثانی

از: حافظ فتح محمد حقیرؔ دہلوی

(م۔ ۱۲۰۰ھ)



ہوا ہوں جب سے دیوانہ مجدد الف ثانی کا
میں ہوں مشہور مستانہ مجدد الف ثانی کا

چلو اے تشنگانِ بادۂ وحدت پیو چل کر
رواں ہے فیض مے خانہ مجدد الف ثانی کا

وہ فاروقی نسب ہیں مشرب ان کا نقشبندی ہے
طریقہ ہے شریفانہ مجدد الف ثانی کا

وہ شمع دین احمد ہیں اور احمد ہے نام اُن کا
دل عالم ہے پروانہ مجدد الف ثانی کا

محبت جن کو اہل اللہ سے ہوگی وہی دل سے
سُنا کرتے ہیں افسانہ مجدد الف ثانی کا

سلاسل چار ہیں جو سب کے سب آپس میں یک دل ہیں
نہیں ہے کوئی بیگانہ مجدد الف ثانی کا

خودی سے دور ہے ہر دم رہا کرتا ہے وہ بے خود
پیا ہے جس نے پیمانہ مجدد الف ثانی کا

خدا اور مصطفیٰ کا اور وہ ہے اصحاب کا پیرو
بجالاوے جو فرمان مجدد الف ثانی کا

حقیرؔ اہل قیامت کہیں گے دیکھ کر مجھ کو
وہ دیکھو آیا دیوانہ مجدد الف ثانی کا

(ماخذ: اسرار کبیری، میاں عبیداللہ، کپور آرٹ پریس لاہور ۱۳۳۷ھ)



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# حضرت مجدد سرہندی بیسویں صدی میں

محشر حسینی بلیاوی



لے گئی جب مجھ کو اک دن میری شوریدہ سری — تھا کھڑا شیخ مجدد کے مزار پاک پر
اللہ اللہ اس زمیں کی پستی و افتادگی — ذرہ ذرہ ہنس رہا تھا رفعتِ افلاک پر
باہمہ اوج بلندی آسماں شرمندہ تھا — ناز تھا فرش زمیں کو ایک مشتِ خاک پر
میں نے آنکھیں بند کیں محسوس یوں ہونے لگا — جیسے مجھ کو لے اڑا ہو کوئی عرش پاک پر
سو رہا تھا وہ مجاہد زیرِ خاک آرام سے — جان دیدی جس نے آخر صاحبِ لولاک پر
اُس کی راہِ عشقِ مولیٰ میں سدا دیوانگی — خندہ زن رہتی تھی اکثر عالمِ ادراک پر
وہ برستا ہی رہا از ابتدا تا انتہا — برق بن کر کفر و بدعت کے خس و خاشاک پر
بے دھڑک انکار سجدہ! وہ بھی شاہِ ہند سے — آفریں ہے اُس کے عزم و جرأتِ بے باک پر

زندگی تھی وقف اس کی حق شعاری کے لیے
گلشنِ دینِ ھُدٰی کی آبیاری کے لیے

(ماہنامہ ''تبیان'' دادوالی شریف ضلع گوجرانوالہ، ''مجدد الف ثانی نمبر'' مارچ اپریل ۱۹۵۴ء، ص ۶۴)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# کاشف اسرار

حافظ لدھیانوی



مدفون ہے سرہند میں وہ مردِ حق آگاہ
جو واقف حالات تھا جو کاشفِ اسرار
انوار الٰہی کا خزینہ تھا وہ سینہ
وہ ہند میں ترویج شریعت کا علم دار
قرآن کی تفسیر تھا ہر قول دلآویز
روشن تھا احادیث سے آئینہ افکار
اللہ نے دی یوں دیں کی بصیرت سے نوازا
ہر عقدۂ مشکل ہوا آساں دم گفتار
وہ اہلِ شریعت کے لیے باعث تقلید
وہ اہلِ طریقت کے لیے نور کا مینار
کی سنت سرکار کی گفتار سے تصدیق
کردار سے کرتا تھا اسی قول کا اقرار

ہر لحظہ رہا دین کی احیاء کا اسے دھیان
بدعاتِ زمانہ سے رہا ناخوش و بیزار
ہر جبر کے باوصف تھا توحید کا داعی
باطل کی ہر چال سے رہتا تھا خبر دار
تعلیم پیمبر کا مبلغ تھا بہر حال
دربارِ شہنشاہ میں کیا سجدے سے انکار
"گردن نہ جھکی جس کی جہانگیر کے آگے
جس کے نفس گرم سے ہے گرمئ گفتار
وہ ہند میں سرمایہء ملت کا نگہبان
اللہ نے بروقت کیا جس کو خبر دار"
عرفان الٰہی کی ملے اس کو بھی توفیق
حافظؔ بھی ہے اک چشمِ عنایت کا طلب گار

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# منقبت

## بحضور امام ربانی مجدد الف ثانی

خانزادہ کاظم خاں شیدؔا

(نبیرۂ مشہور پشتو شاعر خوش حال خان خٹک)

(پشتو مع ترجمہ)



چہ سرہندئے پاک مولد دے　　مجدد شیخ احمد دے
(سرہند پاک جن کا مقام پیدائش ہے)　　(وہ مجدد شیخ احمد ہیں)

پہ تجدیدئے عالم ستائی　　دا منصب ور باند شائی
(تجدید دین پر دنیا ان کی تعریفیں کرتی ہے)　　(اور یہ مرتبہ اُن کو سجتا ہے)

پہ وجود ئے دین تازہ شو　　دین تازہ یقین تازہ شو
(اُن کے دم سے دین تازہ ہوگیا)　　(دین کیا تازہ ہوا یقین تازہ ہوگیا)

لوئے امام د اولیاء دے　　هم وارث د انبیاء دے
(اولیاء کے بڑے امام ہیں)　　(اور وارث انبیاء بھی ہیں)

کہ اقطاب دی یا افراد دی　　بہرہ مند پہ دا ارشاد دی
(اقطاب ہیں یا وہ یگانہ ویکتا ہیں)　　(سب انہی کے ارشاد سے بہرہ مند ہیں)

هر یو حرف چہ مقطع دے ۔ پہ اسرار وئے مطلع دے
(ہر حرف مقطع کی طرح حرف آخر ہے) (اور مطلع کی طرح کلام اسرار کا کاشف ہے)

پہ جذبہ غرونہ لرزاں کا ۔ پہ سلوک ئے خرامان کا
(حالت جذب میں پہاڑوں کو ہلا دیں) (اور حالت سلوک سے انھیں جلا دیں)

لو نگاہ کہ ئے پہ خاک شی ۔ ھغہ دم بہ خاک افلاک شی
(اگر خاک پر اُن کی ذرا نظر پڑ جائے) (اُسی دم وہ خاک افلاک بن جائے)

پہ آسمان کہ ئے نظر شی ۔ درست آسمان بہ رخشان نمر شی
(اگر وہ آسمان کی طرف دیکھ لیں) (تو سارا آسمان خورشید منور ہو جائے)

کمالات د نبوت ھم ۔ امامت او خلافت ھم
(نبوت کے کمالات بھی) (امامت اور خلافت بھی)

ھیخ خفی نہ جلی دی ۔ پہ نصیب د دی ولی دی
(ذرا بھی پوشیدہ نہیں ظاہر ہیں) (اور اس ولی کو حاصل ہیں)

پہ علیا ولایت خاص دے ۔ پہ کبرٰی ئے اختصاص دے
(قرابت اعلیٰ میں وہ خاص ہیں) (اور ولایت کبرٰی میں بھی انہیں اختصاص ہے)

نوٹ: خانزادہ کاظم خان شیدا ابن محمد افضل خان بن خوش حال خان خٹک ۱۱۳۵ھ میں اکوڑہ خٹک پشاور میں پیدا ہوئے، ان کا خاندان مشائخ نقشبندیہ مجددیہ کا دست گرفتہ تھا۔ یہ خود بھی حضرت شیخ غلام معصوم بن شیخ محمد اسماعیل بن شیخ صبغت اللہ بن خواجہ محمد معصوم مجددی سرہندی کے مریدین میں سے تھا۔ اپنے بھائی اسد اللہ خان کے ظلم وستم کی وجہ سے وطن چھوڑ کر کشمیر چلے گئے وہاں کچھ عرصہ رہنے کے بعد سندھ اور وہاں سے ریاست رام پور میں جا کر آباد ہو گئے۔ ۱۲۰۰ھ کے قریب فوت ہو کر رام پور میں دفن ہوئے۔ آپ کا دیوان ۱۰۶۸ صفحات پر مشتمل ہے جو بہت عرصہ قبل پشاور سے شائع ہوا تھا۔ (مرتبین)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# ابتدائیہ

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری

☆☆

وہ جس کا شاہی بھی بھرتی تھی پانی
وہی تو تھے مجدد الف ثانی
(آصف جلالی)

حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ (م ۱۰۳۴ھ/۱۶۲۴ء) کا مطالعہ کرتے جایئے اور ایک نئے جہان کی سیر کرتے جایئے جو اس جہان سے بالکل مختلف ہے...... ایسا جہان، جہاں علوم وفنون کی ایک نئی بہار نظر آتی ہے جس کے سامنے دنیاوی علوم وفنون کی بہار، خزاں رسیدہ معلوم ہوتی ہے...... ان علوم وفنون کا سمجھنے والا سابقین میں کمیاب تھا اور متاخرین میں تو بالکل نایاب ہے...... اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے انہیں وہ بلندی عطا فرمائی کہ جس نے نام لیا وہ بھی بلند ہو گیا...... جہان علم وفن ہی نہیں ''مجدد الف ثانی'' ایک جہان علم وعمل کا نام ہے...... آپ سراپا عمل تھے اور سنت کے سچے پیرو تھے اور یہی عمل آپ کی پہچان ہے...... آپ نے زندگی بھر سنت پر عمل کیا اور اسی کی تلقین فرماتے رہے...... مکتوبات سے ماخوذ آپ کے یہ اقوال مشہور ومعروف ہیں کہ:

۱...... ''چند روزہ زندگی اگر حضور سید الاولین وآخرین صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت میں بسر ہو تو نجات ابدی کی امید ہے ورنہ کوئی بھی کیسا ہی اچھا عمل کیوں نہ ہو سب ہیچ ہے اور بے کار ہے''

۲...... دونوں جہانوں کی سعادت سید کونین علیہ وعلیٰ آلہ الصلوٰۃ افضلھا ومن التسلیمات اکملھا کی اتباع سے وابستہ ہے اور بس''

(جلد اول: مکتوب: ۱۶۳)

''جہان امام ربانی'' کی بارہ جلدوں میں ہمیں ایک عظیم انسان کے نقش قدم نظر آتے ہیں جس پر چل کر منزل مقصود تک پہنچ سکتے ہیں...... ''جہان امام ربانی'' کی اشاعت کے بعد معرفت و پہچان کے ایک نئے دور کا آغاز ہوا...... جس نے دیکھا حیرت و مسرت کا اظہار کیا، ان شاء اللہ ''باقیات جہان امام ربانی'' دیکھنے کے بعد اس خوشگوار مسرت میں اور اضافہ ہوگا......

ہر لفظ سے رازِ تحقیق ظاہر، عروج نظر ہے جہان مجدد
ہوئے جس سے مسرور اہل طریقت، وہ تازہ خبر ہے جہان مجدد

''باقیات جہان امام ربانی'' کی تیسری جلد آپ کے پیش نظر ہے جس کی فہرست شروع میں دے دی گئی ہے جبکہ جلد اول اور دوم کے مشمولات کی تفصیل کچھ یوں ہے......

جلد اول میں حمد رب جلیل ونعت شریف اور مناقب کے بعد افتتاحیہ وابتدائیہ اور تأثرات پھر باب اول میں مجدد دوراں، امام ربانی کے تجدیدی کارنامے اور عصر حاضر، مرشد کریم کے نام مکتوبات شریف میں نجی زندگی کی جھلکیاں، وجود وعدم وجود اور امکان (مکتوبات کی روشنی میں)...... باب دوم میں تفردات مجدد الف ثانی، جواہر مکتوبات مقدسہ، سرمایہ ملت کا نگہبان، مجدد الف ثانی کا نظام تبلیغ، نشان وحدتِ ملت اسلامی، اشاعت مسلک اہل سنت اور حضرت مجدد کی اولاد و احفاد...... باب سوم میں شیخ عبدالحق محدث دہلوی اور حضرت مجد الف ثانی کے فلسفہ کا تنقیدی جائزہ (انگریزی) اور جہان امام ربانی کا تنقیدی جائزہ...... باب چہارم میں حضرت مجدد الف ثانی اور علامہ آلوسی، تصانیف رضا میں اذکار امام ربانی اور فتاوی رضویہ میں افکار مجدد الف ثانی...... باب پنجم چودہویں صدی ہجری کے عرب مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، وسط ایشیاء میں سلسلۂ نقشبندیہ کا عروج، کردستان میں سلسلۂ نقشبندیہ کے آخری تاجدار شیخ محمد معصوم، انگلستان کے مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، لاہور کے مشائخ نقشبندیہ مجددیہ، سلسلۂ نقشبندیہ اور اقبال کے علاوہ حافظ سید وزیر علی شاہ نقشبندی، خواجہ سید محبوب عالم توکلی اور حضرت میاں شیر محمد شرقپوری کے تذکرے، مشائخ نقشبندیہ (بخارا، ازبکستان) اور مرقعات پر مشتمل ہے......

جلد دوم میں نعت شریف، مناقب، ابتدائیہ اور تأثرات کے بعد باب اول میں ذکر مجدد اور علم الکلام میں حضرت مجدد کے اجتہادات...... باب دوم میں عہد اکبری مکتوبات امام ربانی کے آئینہ میں، نفاذ شریعت

مکتوبات امام ربانی کے آئینہ میں اور فتنہء دور اکبری و جہانگیری اور مجدد الف ثانی...... باب سوم میں خواجہ یعقوب چرخی (حالات وارشادات)، ملفوظات شریف خواجہ محمد عارف ریوگری اور صد سالہ و ہزار سالہ مجدد...... باب چہارم میں الجنات الثمانیہ (مبیضہ) اور باب پنجم جنات ثمانیہ (ترجمہء اردو) اور مرقعات پر مشتمل ہے......

پیش نظر جلد میں مقالات ومضامین کی اہمیت اپنی جگہ مگر مکتوبات خواجہ سیف الدین (ابن خواجہ محمد معصوم) اور مکتوبات خواجہ عبدالاحد وحدت (ابن خواجہ محمد سعید) کی شمولیت اس جلد کی حیثیت نمایاں کرتی ہے......اس کے ساتھ ساتھ ''جہان امام ربانی'' کی بارہ جلدوں کے موضوعاتی اشاریہ کی افادیت سے بھی انکار ناممکن ہے جو کہ بنیادی مآخذ کی حیثیت رکھنے کے ساتھ ساتھ کسی بھی مصنف ومحقق کو کم سے کم وقت میں زیادہ سے زیادہ معلومات فراہم کرنے کا ذریعہ بنے گا......

بفضلہ تعالیٰ حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی کے زیر سرپرستی امام ربانی فاؤنڈیشن (انٹرنیشنل) کراچی نے ''جہان امام ربانی'' کا بارہ جلدوں پر مشتمل عظیم الشان انسائیکلوپیڈیا (۲۰۰۵ء......۲۰۰۷ء، کراچی) شائع کر کے عالم اسلام کو ''جامِ مجدد'' سے خوب سیراب کیا...... الحمدللہ اب (۲۰۰۸ء) ''باقیات جہان امام ربانی'' کے نام سے مزید تین جلدیں شائع کرنے کا اعزاز بھی حاصل کر لیا جو کہ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کے بغیر ممکن نہ تھا ہم اس کریم کی بارگاہ میں سربسجود ہیں......

ان شاء اللہ ''جہان امام ربانی'' کی بارہ جلدیں اور ''باقیات جہان امام ربانی'' کی تین جلدوں کو عنقریب ویب سائٹ پر ڈال دیا جائے گا جس کا ایڈریس یہ ہے:

www.almazhar.com

دوران تصحیح ہر ممکن کوشش کی گئی کہ اغلاط نہ رہیں مگر پھر بھی بشری تقاضوں سے انکار ممکن نہیں لہٰذا دوران مطالعہ جو بھی غلطیاں نظر سے گزریں ہمیں ضرور مطلع فرمائیں تاکہ آئندہ کی اشاعت میں تصحیح کر لی جائے......

حضرت مجددالف ثانی کی شخصیت اوران کے افکار وخدمات پر پاکستان، ہندوستان، بنگلہ دیش، ترکی، نیوزی لینڈ، اسکاٹ لینڈ، کنیڈا، ہالینڈ، برطانیہ، مصر، سعودی عرب، آسٹریلیا اور امریکہ وغیرہ کی جامعات میں تحقیقی کام ہوا اور یہ سلسلہ عالمی سطح پر اب بھی جاری وساری ہے...... تحقیقی دنیا میں حضرت مجددالف ثانی کے حوالے سے جوں جوں آگے آگے بڑھتے ہیں نئے نئے افق سامنے آتے جاتے ہیں......

ثمر چمکے گا محشر تک یہ فاروقی نگینہ ہے
قسم اللہ کی یہ فیض سرکار مدینہ ہے
(صلی اللہ علیہ وسلم)......(ثمر جمشید پوری)

۱۷رمحرم الحرام ۱۴۲۹ھ
۲۷رجنوری ۲۰۰۸ء

احقر
ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری
(کراچی، پاکستان)

☆......☆......☆

الحسد یاکل الحسنات
کما تاکل النار الحطب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# تأثرات

☆☆

## شیخ الحرم سید آفندی

☆☆

الشیخ الاجل الھمام الکامل فی الطریقۃ النقشبندیہ جل امام منبع العلوم والمعارف والاسرار واللطائف العارف باللہ تعالیٰ الشیخ احمد الفاروقی الحنفی النقشبندی رحمہ اللہ تعالیٰ واعلیٰ درجاتہ

مخطوطہ عطیۃ الوہاب الفاصلہ بین الخطاء والصواب (۱۰۹۴ھ/۱۶۸۳ء) مرتبہ: محمد بیگ انجکی (۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء) مخزونہ بیت الحکمت ہمدرد یونیورسٹی، کراچی، ۱۱۱)

## قاضی احمد الدین احمد المرشدی

☆☆

شیخ الطریقۃ والحقیقۃ العلوم المرحوم المقدوس المبرار الشیخ احمد الفاروقی النقشبندی

(مخطوطہ عطیۃ الوہاب الفاصلہ بین الخطاء والصواب (۱۰۹۴ھ/۱۶۸۳ء) مرتبہ: محمد بیگ انجکی (۱۱۹۴ھ/۱۷۸۰ء) مخزونہ بیت الحکمت ہمدرد یونیورسٹی، کراچی، ص ۱۰۶)

## پروفیسر محمد عارف اظہر

☆☆

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے بڑی غائر نظر سے حالات گردوپیش کا جائزہ لے کر اصلاح احوال کا کام شروع کیا اور ملک کی مذہبی اور معاشرتی حالت کو شریعت اسلامیہ کے سانچے میں ڈھالنے کے

لیے کوشاں ہوئے۔ آپ نے مسلمانان پاک و ہند کو ایک ہزار سال کا بھولا ہوا درس یاد دلاتے ہوئے ان کی توجہ از سر نو حقیقی اسلام کی طرف مبذول کرائی۔ آپ نے شاہان وقت کو پند و نصائح سے نوازا اور انھیں شریعت کے نفاذ کی تلقین فرمائی۔ اکبر و جہانگیر جیسے جلیل القدر شہنشاہوں کے سامنے نہایت پامردی اور جرأت سے کلمۂ حق بلند فرمایا۔ (نور اسلام مجدد الف ثانی نمبر، جنوری ۱۹۸۸ء، صفحہ ۱۰۴)

## پروفیسر آرتھر بیولر

وکٹوریہ یونیورسٹی، نیوزی لینڈ



ڈاکٹر محمد مسعود احمد کی طویل جدوجہد نے شیخ احمد سرہندی کی مثالی زندگی اور تعلیمات کو عام کرنے کے لیے عدیم النظیر اور بے مثال، فاضلانہ و محققانہ مقالات کا مجموعہ ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی'' گیارہ جلدوں کی صورت میں شائع کیا ہے۔ نفیس طباعت اور خوبصورت جلدیں جن میں سے چھ جلدوں پر اظہار خیال کیا جاتا ہے (کیوں کہ ہنوز یہی چھے جلدیں موصول ہوئی ہیں)۔

ان جلدوں میں سے ہر ایک جلد میں قاری کو سوانحی، ادبی، تقدیسی، تاریخی اور خطاطی کی وسعتیں نظر آئیں گی۔ فضلاء کے لیے چھے صفحات پر مشتمل شیخ احمد سرہندی کا سوانحی اور تاریخی خاکہ ہے، ڈیڑھ صفحہ پر مشتمل ایک مقالہ ہے جس میں مکتوبات میں جو احادیث شریفہ بیان کی گئی ہیں ان کا تجزیہ کیا گیا ہے (ج۔۲) احمد سرھندی کی تصانیف پر مقالات ہیں (ج۔۳) سرھندی کے سلسلۂ نسب اور سلسلۂ طریقت پر مقالات ہیں۔ (ج۔۴) مکتوبات کی تشریحات ہیں (ج۔۵)، سندھ اور سرحد میں سلسلۂ نقشبندیہ مجددیہ کے مشائخ پر مقالات ہیں (ج۔۶)

تمام جلدیں اردو میں لکھی گئی ہیں، چھٹی جلد میں دوسری زبانوں کے مقالات کا اردو ترجمہ پیش کیا گیا ہے۔ جہاں تک مجھے علم ہے تاریخ میں کسی بھی صوفی پر کسی بھی زبان میں ایسا عظیم انسائیکلوپیڈیائی کام نہیں ہوا جس طرح ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی'' میں پیش کیا گیا ہے۔ ڈاکٹر مسعود احمد اور ان کی جماعت کو اس جدوجہد پر مبارک باد پیش کرتا ہوں۔ ۱۲ مارچ ۲۰۰۷ء (ترجمہ انگریزی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# نذرانۂ عقیدت

## درشان حضرت مجدد الف ثانی

ڈاکٹر ارشد محمود ناشاد
(علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی، اسلام آباد)

☆☆

آپ نقشبندیوں کے پیر ہیں
بے مثال ہیں بے نظیر ہیں
اکبر کے دین کو ملایا جو خاک میں
واللہ آپ ہی حُسین کی تصویر ہیں
ناشادؔ جیسے اہل دل آپ کے اسیر ہیں
آپ باوقار اور روشن ضمیر ہیں

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

# سرمایۂ ملت کا نگہبان

لیفٹننٹ کرنل سیّد الطاف محمود ہاشمی
سجادہ نشین آستانہ عالیہ مجبوبیہ (حضرت خواجہ محبوب عالم نقشبندی) موضع سیّدا شریف تحصیل پھالیہ ضلع منڈی بہاء الدین



تاریخ اسلام میں دوسری اور تیسری صدی ہجری ایجاد و تدوینِ علوم کے اعتبار سے نو یکلی صدیاں تھیں۔ ایک جانب تدوین حدیث جاری ہے تو دوسری طرف فقہ کی بنیاد رکھی جا رہی ہے، کہیں علم کلام ایجاد ہو رہا ہے تو کہیں علم تفسیر کے اصول وضع ہو رہے ہیں۔ یہ تمام علوم ظاہر سے متعلق ہیں، جبکہ دین کبھی بھی مطلقاً ظاہرداری کا نام نہیں رہا، اس کا باطن سے گہرا تعلق ہے۔ نبوت (نبی نہیں)، جو کہ دین کی اساس ہے، بذات خود باطنی شے ہے۔ باطنی علوم میں سے "علم رُشد" انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام اور دوسرے طالبان دیدار الٰہی کو عنایت فرمایا گیا۔ اسی علم کے حصول کے لیے حضرت موسیٰ علیہ السلام نے حضرت خضر علیہ السلام کی صحبت اختیار کی۔ یہ کیسے ہو سکتا تھا کہ محبوب رحیم و کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اُمت کو اس نعمتِ عظمٰی سے محروم رکھا جاتا؟ لہٰذا جہاں قرآن و حدیث فہمی کے لیے بہت سے علوم کی بنیاد رکھی جا رہی تھی وہاں عرفانِ الٰہی اور رسالت فہمی کے حصول کے لیے متعلقہ علوم کی بنیاد بھی فراہم کر دی گئی جنہیں بعد ازاں تصوف کے نام سے پکارا گیا۔ ان دو صدیوں میں جہاں بے شمار علوم کے لیے بنیاد فراہم ہوئی وہیں یہ صدیاں تصوف کے لیے بھی خشتِ اوّل ثابت ہوئیں۔ خواجہ حسن رحمۃ اللہ علیہ (۲۱ تا ۱۱۰ھ) نے بصرہ میں اس نور کی شمع روشن کی تو بسطام میں ابو یزید رحمۃ اللہ علیہ (م، ۲۶۱ یا ۲۶۴ھ) نے ان کیفیات سے سالکین کے قلوب کو توحید کی تجلیات سے گرمایا۔ علم و عرفان کا مرکز، بغداد، حضرت جنید رحمۃ اللہ علیہ (م، ۲۹۸ھ) کے شرح صدر سے بقعہ نور بن گیا۔

اس عرصہ میں دین کے باقی علوم کے ساتھ ساتھ علم تصوف کو بھی از حد مقبولیت حاصل ہوئی۔ بقیہ علوم پر دسترس تو مطالعہ سے حاصل ہو جاتی ہے لیکن تصوف عملاً کرنے سے تعلق رکھتا ہے اور علم تصوف کی یہی خاصیت اسے باقی ماندہ علوم سے ممتاز کرتی ہے۔ کتابیں پڑھ کر کبھی کوئی صراف نہیں بنا، اس کے لیے کسی صراف سے عملی تربیت لینا ضروری ہے۔ تصوف ہر لحاظ سے ایک سائنس ہے۔ جیسے سائنس کو مطالعہ سے تجربہ گاہ تک لانے میں ہزاریے (milinium) صرف ہوئے ایسے ہی تصوف کے مشاہدات اور کیفیات کو سائنسی شکل دینے میں بھی کئی صدیاں صرف ہوگئیں، اگرچہ کیفیاتی تصوف تو دوسری اور تیسری صدی ہجری میں ہی ظاہر و باہر ہو چکا تھا مگر تصوف کا نصاب مرتب کرتے ہوئے بڑوں بڑوں کے دل دہل گئے۔ امام محمد غزالی رحمۃ اللہ علیہ (۴۵۰ تا ۵۰۵ ھ) نے تصوف سے حاصل شدہ انکشافات میں سے حقیقت وحی کا تذکرہ کیا ہے[۱] مگر یہاں تک پہنچنے کے لیے ضروری نصاب اور حقیقت وحی کی کیفیت کے بیان سے پہلو تہی کر گئے۔ یہی وجہ ہے کہ علمِ تصوف کئی صدیوں تک سینہ بہ سینہ ہی سفر گزیں رہا یہاں تک کہ ملکِ اُزبکستان کے شہر بخارا کی نواحی غیر معروف بستی غُجدوان کے باسی حضرت عبدالخالق غجدوانی رحمۃ اللہ علیہ (م، ۶۱۷ ھ) نے بالآخر یہ سکوت توڑا اور ہشت اصولی مختصر مگر جامع، سہل مگر پُر اثر نصاب ترتیب دیا۔[۳] یہ تعلیم ظاہر سے باطن میں سرایت کر کے انسان کے اندر ایک انقلاب پیدا کر دیتی ہے۔ حضرت غُجدوانی رحمۃ اللہ علیہ نے راستہ تو کھولا مگر اُن کے چھ پُشتوں بعد حضرت خواجہ بہاء الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ (۷۱۷ تا ۷۹۱ ھ) تک کسی کو اس میں ترمیم و اضافہ کی ہمت نہ ہو سکی۔ غالباً اِس میدان میں بھی مقلدانہ روش نے ہی محققانہ روشنیوں کو مستور رکھا۔ خواجہ بہاء الدین نقشبند رحمۃ اللہ علیہ نے تین اصولوں کا اضافہ کیا[۴] اور ایک بار پھر لمبے عرصہ کے لیے اُفق طریقت پر خاموشی چھا گئی، یہاں تک کہ اس سکوت میں ارتعاش پیدا کرنے کا کام ہندوستانیوں کے سپرد ہوا۔ مشرقی پنجاب کے گاؤں سرہند کے شیخ احمد نے کمرِ ہمت باندھی جنہیں شاید اسی کام کی بناء پر مجدد الف ثانی ایسا لقب عطا ہوا کہ اس میں اصل نام بھی چھپ کر رہ گیا۔ آپ نے سلوک میں لطائف، حقائق اور ماوراء ی مقامات کا ایسا نصاب متعارف کرایا جس سے میدان تصوف میں ایک حقیقی انقلاب برپا ہو گیا۔ اسے صوفیہ میں از حد پذیرائی ملی اور آج بھی یہ طریقہ برصغیر پاک و ہند کے علاوہ بنگلہ دیش، افغانستان اور وسطی ایشیائی ممالک کے مذہبی حلقوں میں بے حد مقبول ہے۔

لطائف کو آسانی سے یوں سمجھا جا سکتا ہے، انسانی اعضاء کو نام دیے جانے سے قبل ماہرینِ طب کو آپس میں گفت وشنید میں دشواری پیش آتی کیونکہ اعضاء تو موجود تھے مگر انہیں کسی نام سے پکارا نہ جاتا تھا۔ پہچان اور سہولت کی خاطر انسانی جسم کے اعضاء کے نام رکھ لیے گئے اور رہتی دنیا تک بوقت ضرورت نام سازی کا یہ سلسلہ جاری رہے گا۔ ان میں سے دل، دماغ، جگر، گردے، پھیپھڑے ایسے اعضاء ہیں کہ اگر ان میں سے کوئی عضو کام چھوڑ دے تو انسان کی موت واقع ہو جاتی ہے اسی لیے انہیں اعضاءِ رئیسہ کہا جاتا ہے۔ روح بھی ایسے ہی بے شمار اعضاء پر مشتمل ہے۔ ان کی اسم گری اہم تو تھی لیکن اہم تر یہ بات تھی کہ نام دینے والا خود ان اعضاء سے واقف بھی ہو۔ اس نگری کے باسیوں کی زبان ویسے ہی گنگ تھی۔ اس کام کے لیے ہمت وتوفیق کی مہر حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ کے نام پر لگائی جا چکی تھی۔ آپ نے روح کے پانچ اعضاء کو ان کی بالیدگی اور نشوونما کے لیے زندگی پایا، گویا ان روحانی اعضاءِ رئیسہ کو آپ نے صوفیہ کی آسانی اور پہچان کے لیے نام دے دیے۔[۵] روح ایک لطیف شے ہے لہٰذا اس کے اعضاء کو لطائف کہا گیا۔ اعضاءِ رئیسہ چونکہ زندگی کے ضامن ہیں اس لیے ان کی حفاظت کے لیے غذائیں، دوائیں اور معالجے باقی اعضاء کی نسبت زیادہ تکلف سے وضع کیے گئے۔ اسی طرح لطائفِ رئیسہ کی صحت اور نشوونما کے لیے ذکر کی غذا، فکر کی دوا اور نور کا علاج تجویز کیا۔ اس دریافت نے عملاً دنیاءِ تصوف میں انقلاب برپا کر دیا۔ وہ منزل جسے پہلے عزلت گزینی اور ترکِ موالات کی بنا حاصل کرنا جوئے شیر لانا تصور کیا جاتا تھا اب گھر بیٹھے، معاش میں مصروف رہتے ہوئے ممکن ہو گیا۔ اس طرح حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ تاریخِ تصوف میں واحد شخصیت ہیں جنہوں نے ایک تیر سے دو شکار کرتے ہوئے ظاہر و باطن کو ایک ساتھ نشانہ بنایا۔ ظاہر معاش میں مصروف ہے تو باطن معاد میں، ظاہر شریعت سے آراستہ ہو رہا ہے تو باطن نورِ خداوندی سے پیراستہ۔ قلب عملاً ذاکر ہو کر اس حدیث مبارک کا مظہر بن جاتا ہے۔

اِتَّقُوْا فِرَاسَةَ الْمُؤْمِنِ فَاِنَّهٗ يَنْظُرُ بِنُوْرِ اللّٰهِ

ترجمہ: مومن کی فراست سے محتاط رہو کیونکہ وہ اللہ تعالیٰ کے نور سے دیکھتا ہے۔[۶]

لطائف کے تذکرے کے بعد حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ نے حقائق کے نازک ترین موضوع کو بھی چھیڑ ڈالا۔ یہ منکشف کیا کہ حقائق کی دو صورتیں ہیں، حقائقِ الٰہیہ اور حقائقِ انبیاء (علیہم الصلوۃ والسلام)۔

حقائقِ الٰہیہ میں حقیقتِ صوم (روزہ)، حقیقتِ صلوٰۃ، حقیقتِ قرآن اور حقیقتِ کعبہ شامل ہیں جبکہ حقائقِ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام، حقیقتِ ابراہیمی، حقیقتِ موسوی، حقیقتِ عیسوی، حقیقتِ محمدیہ (ﷺ) اور حقیقتِ احمدیہ (ﷺ) پر مشتمل ہیں۔ زیادہ تر صوفیہ کو حقائقِ الٰہیہ میں سے گزارا جاتا ہے، شاید یہی وجہ ہے کہ اکثر اولیاء اللہ توحیدی نعرے بلند کرتے نظر آتے ہیں۔ حقیقتِ الٰہیہ کی تجلی کا ایک مظہر ''کشف المحجوب'' میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ، کا یہ قول ہے ''بیوی بچوں کو ہر کام سے زیادہ اہمیت نہ دو کیونکہ اگر وہ اللہ تعالےٰ کے دوست ہیں تو اللہ تعالےٰ اپنے دوستوں کو ضائع نہیں کرتا، اور اگر وہ اللہ تعالےٰ کے دشمن ہیں تو تجھے اس کے دشمنوں سے کیا تعلق؟'' سید علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ اس عبارت پر یوں تبصرہ فرماتے ہیں ''اس مسئلہ کا تعلق غیر اللہ سے قطع تعلق سے ہے۔'' حقیقتِ الٰہیہ کے ورود کا ایک مظہر ''ذکرِ خیر'' میں حضرت توکل شاہ انبالوی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول یہ شعر ہے۔[۷]

اللہ کولوں منگ دعائیں، سوئی دھاگے تائیں
اللہ منگیاں ہر دم دیندا، بندہ دیندا ناہیں

ترجمہ: سوئی دھاگے کی سی معمولی ضروریات کے لیے بھی اللہ تعالےٰ ہی کی طرف رجوع کرو، کیونکہ یہ وہی ہے جو مانگنے پر عطا کرنے کے لیے ہر دم تیار رہتا ہے جبکہ بندہ یہ کچھ نہیں کرتا۔

جن حضرات کو حقائقِ انبیاء، خصوصاً حقیقتِ احمدیہ (ﷺ)، کے انوار سے حصہ نصیب ہوا اُن کی روح سدا رسالت کے نعروں سے گونجتی نظر آتی ہے ذرا اس کا ایک انداز ملاحظہ ہو:

نعمتیں بانٹتا جس سمت وہ ذیشان گیا
ساتھ ہی منشیِ رحمت کا قلمدان گیا

یہ شعر[۸] احمدی تجلی (ﷺ) کا ایک پرتو ہے۔ حقیقتِ محمدیہ ﷺ کا اظہار بھی ملاحظہ ہو[۹]:

فلک پہ سب سہی پر ہے نہ ثانیِ احمد
زمیں پہ کچھ نہ ہو پر ہے محمدی سرکار
جو انبیاء ہیں، آگے تری نبوت کے
کریں ہیں امتی ہونے کا، یا نبی! اقرار

ایسے صوفیہ کی تعداد نہایت قلیل ہے جنہیں دونوں حقائق سے حصہ دیا گیا اور جنہیں یہ حصہ دیا گیا ان کی کیفیات میں توازن اور ٹھہراؤ دکھائی دیتا ہے۔ خود حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ صوفیہ کی اسی جماعت میں ہوئے ہیں۔ ایک جانب وہ آسمان پر کھڑے عرش کے کنگروں کو ہاتھ ڈالتے نظر آتے ہیں* تو دوسری طرف سنت کی ادائیگی کی خاطر تھوڑی دیر قیلولہ کرنے کو قیام اللیل اور صوم النہار کی عبادات سے اہم گردانتے ہیں۔[11]

لطائف اور حقائق کی سادہ سی تعلیم فلسفہ، دلائل، وعظ وغیرہ کی ثقیل گھمن گھیریوں سے یکسر پاک ہے۔ نم آنکھیں ہیں تو خمیدہ، زبان ہے تو خاموش۔ تسبیح ہے نہ مالا ہے، کچھ اس کا بھید نرالا ہے۔ اسے ہر مسلمان کبھی بھی شروع کر کے اس سے اپنی لگن، ظرف، سکھانے والے کے کمال اور اللہ تعالیٰ کے کرم کے موافق حصہ وصول کر سکتا ہے۔

مختلف شعبہ ہائے زندگی میں کام کرنے والوں کی اپنی ایک مخصوص زبان ہوتی ہے۔ ہر فیلڈ کی طرح علمِ فقہ، تفسیر و حدیث، علمِ کلام و فلسفہ وغیرہ کے اپنے اشارات و اصطلاحات ہیں۔ ایسے ہی ہر شعبہ سے متعلقہ افراد کی اپنی ایک درجہ بندی ہوتی ہے جس سے عموماً اس فیلڈ کے لوگ ہی شناسا ہوتے ہیں یہاں تک کہ انبیاء علیہم السلام کی درجہ بندی کا تذکرہ تو قرآنِ پاک میں موجود ہے۔

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۘ مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ط

ترجمہ: ہم نے ان رسولوں میں سے بعضوں کو بعضوں پر فضیلت بخشی۔ ان میں سے کسی سے اللہ تعالیٰ خود ہم کلام ہوا، کسی کو اُس نے دوسری حیثیتوں میں بلند درجوں پر فائز کیا۔ (القرآن، سورۃ البقرۃ، آیت نمبر ۲۵۳)

ایسی ہی درجہ بندی فقہاء، محدثین، مفتیانِ شرعِ متین کے ہاں بھی پائی جاتی ہے۔ صوفیہ کے ہاں قربِ الٰہی اور رسول اللہ ﷺ کے انوار سے تزئین کی بنیاد پر پہچان کی خاطر درجہ بندی ہونا کچھ عجب نہیں۔ اس راہ کے سالکین کو دوسرے سالک کا درجہ معلوم کرنے کے لیے کسی سے پوچھنے کی احتیاج نہیں رہتی بلکہ اُس مقام، لطیفہ یا حقیقت کے انوار کا ورود دیکھ کر معلوم کر لیتے ہیں کہ سالک کس درجہ پر فائز ہے۔ یہ انوار صرف روحانی ہی اثر نہیں رکھتے بلکہ طبعی طور پر بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ ان اثرات کی ایک جھلک ملاحظہ ہو۔ سائیں مغلی شاہ ناظرہ قرآنِ پاک پڑھے ہوئے تھے مگر دورانِ تراویح حافظ کی غلطیاں

درست کرنے لگے۔ شیخ (حضرت توکل شاہ انبالوی رحمۃ اللہ علیہ) کے استفسار پر بتایا کہ نماز میں حسبِ معمول حقیقتِ قرآن کا فیض (نور) لیتے ہوئے قرآنِ پاک کی زیرِ تلاوت آیت کے ٹکڑے حافظ کی طرف جاتے اور اپنی طرف آتے دکھائی دیتے۔ جہاں حافظ کو متشابہ لگتا، سائیں مغلی شاہ اپنے سامنے سے گزرنے والے ٹکڑے سے دیکھ کر بتلا دیتے۔ شیخ نے سن کر آئندہ ایسا کرنے سے منع فرمایا مبادا خدائی رازوں کی افشائی اُن کے لیے کوئی فتنہ بن جائے۔[۱۲] ایسے راز ہائے درونِ خانہ معلوم ہونے کے باوجود ہونٹوں کو سیئے رکھنا کتنا بڑا امتحان ہے، یہ کوئی صوفی جان سکتا ہے یا مجروحِ عشق۔ یہ طبعی اثرات بالا رادہ یا بلا ارادہ ظاہر ہو کر رہتے ہیں۔ اتنی بڑی دولت کو اس قدر آسان طریقہ سے ہر مسلمان کی پہنچ میں لا کھڑا کرنا یقیناً حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کا ہی کارنامہ ہوسکتا ہے۔ یہ وہی دولت ہے جسے آپ سے پہلے پُر اسرار بنا کر رکھا گیا تھا، ہر شخص اِسے شجرِ ممنوعہ بنا کر پیش کرتا مگر آج یہ شجرِ طریقت ہر باہمت شخص کی دسترس میں ہے۔

ماضی قریب میں گزرنے والے بزرگوں میں سے حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ ایسی ہستی ہیں جن پر اہلِ سنّت کے تقریباً تمام مسالک متفق ہیں اسی طرح طریقت کے تمام سلاسل بھی آپ پر متفق نظر آتے ہیں۔ آپ کا مشہور رسالہ ''الانتباہ فی سلاسلِ اولیاء اللہ'' ان سلاسلِ طریقت کے تذکرے سے مزین ہے جن سے منسلک رہ کر آپ نے کسبِ فیض کیا۔ اُن کی یہ تحریر مجددیہ طریق سے شروع ہوتی ہے، قادریہ سے تعلق کی تفصیل بیان کر کے پھر مجددیہ طریق کے تعارف پر آ پہنچتی ہے۔ بعد ازاں مشائخِ نقشبندیہ کے چند خطوط نقل کیے گئے ہیں۔ اس کتاب میں انہوں نے نو سلاسل سے اپنی وابستگی کا ذکر کیا ہے جن میں سے تقریباً نصف ضخامت مجددی سلوک پر مبنی ہے۔ ولی اللہی طریقت تمام سلاسل کا مرکب ہے لیکن اس کے باوجود ان پر مجددی سلوک کی چھاپ اتنی گہری ہے کہ وہ درحقیقت مجددی طریقت ہی معلوم ہوتی ہے۔

حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کے ہاں اَطِیْعُوا اللّٰہَ (اطاعتِ الٰہی) اور اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ (اطاعتِ رسول ﷺ) میں ایسا قرآنی توازن دکھائی دیتا ہے کہ خال خال ہی کہیں نظر آئے گا۔ توحید کا ذکر یوں ملتا ہے ''انسان ماسویٰ اللہ کی توجہ سے خالی ہو جائے، اور جب تک دل ماسویٰ اللہ میں گرفتار ہے، اگرچہ تھوڑا ہی ہو، توحید والوں میں شامل ہونے کا حقدار نہیں کہلا سکتا۔''[۱۳] جب کبھی اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ کا ذکر آیا تو اپنے ہی ترتیب شدہ سلوک کے متعلق یوں گویا ہوئے ''اِس (مجددی سلوک) کے تمام کمالات فقط

آپ ﷺ کی تابعداری سے وابستہ ہیں۔ جسے یہ تابعداری نصیب ہوئی فَقَدْ فَازَ فَوْزاً عَظِیماً (بے شک عظیم کامرانیوں نے اُس کے قدم چومے) اور بنا تابعداری کے فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالاً بَعِیداً (بلاشبہ وہ گمراہ ہو کر دور جا پڑا)۔[14]

آپ نے طریقت میں اظہارِ بیان کی ایک نئی طرح ڈالی جس کے مطابق چاہے کسی بھی قول وفعل میں اشکال نظر آئیں اور بھلے کسی انداز کے ہوں، بلا اشتثناءِ شخصیت وسلسلہ اُسے واضح کرنا ایک فریضہ سمجھ کر ادا کیا۔ اس بارے میں یہ لحاظ بھی گوارانہ کیا کہ کہنے والا کس سلسلۂ طریقت سے تعلق رکھتا ہے۔ آپ کی نظر سے اپنے ہی سلسلے کے ایک بزرگ حضرت ابوالحسن خرقانی رحمۃ اللہ علیہ کا یہ قول گزرا ''میں اَطِیعُوا اللّٰہ میں اس قدر گرفتار ہوں کہ اَطِیعُوا الرَّسُولَ سے بھی شرمندہ ہوں، اُولِی الْاَمْر کی اطاعت کی تو کوئی صورت ہی نہیں۔'' اس پر آپ نے آیت مَنْ یُّطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہ[15] کا حوالہ دیتے ہوئے ایک مکتوب تحریر فرمایا جو اہلِ ذوق کے پڑھنے اور سمجھنے سے تعلق رکھتا ہے۔[16]

مجددی سلوکِ لطائف دودھاری تلوار ہے۔ اس میں لطائف کے انوار کا منکشف ہونا بڑی سعادت ہے مگر بعض اوقات دورانِ مراقبہ ارتکازِ توجہ کے وقت منکشف ہونے والے نور پر اس وہم کے احتمال کو خارج از امکان قرار نہیں دیا جا سکتا کہ یہ نور حقیقی ہونے کی بجائے تصوراتی ہو اور سالک ترقی کرنے کی بجائے اِسی وہم میں گرفتار ہو کر رہ جائے کہ وہ خدائی انوار سے بہرہ بند ہوتا جا رہا ہے۔ اس کا حل شیخ کامل رہنمائی کے ذریعہ تو کرے گا ہی، لیکن یہ بھی ممکن ہے کہ سالک کی وہمی کیفیت اُسے باغی بنا دے اور شیخ کی رہنمائی اسی بغاوت میں ہی بہ جائے۔ معاشرتی برائیوں کو روکنے کا اعلیٰ ترین درجہ برائی کو ہاتھ سے روکنا ہے، مگر یہ پُراثر جنس مذہب کی مارکیٹ میں نہایت کم یاب ہے۔ ایسے ہی ان توہمات سے نکالنے کا اعلیٰ درجہ صوفیوں میں بھی خال خال ہی نظر آتا ہے۔ کئی نسلوں بعد ایک آدھ مردِ کامل ایسا پیدا ہوتا ہے جو اپنی آستینوں میں یدِ بیضا لیے پھرتا ہو۔ غالباً اسی خدشے کے پیشِ نظر حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ نے ان لطائف کا تعلق چند روحانی بیماریوں سے بھی بیان کیا ہے۔ مثلاً لطیفۂ روح کا تعلق غصہ سے ہے، جیسے جیسے لطیفہ روح منکشف ہوگا ساتھ ساتھ غصہ قابو میں آتا جائے گا۔ غصہ ختم کرنا مطلوب نہیں بلکہ اس کا ضبط میں لانا مقصود ہے۔ کچھ مقامات ومعاملات ایسے ہیں جہاں غصہ آنا عین منشاءِ الٰہی ہے جیسے اللہ تعالیٰ کے دشمنوں پر جہاد کے موقع پر غصہ آنا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کی مخلوق پر خواہ مخواہ غصہ انہیں دین سے متنفر کرنے کا باعث بن سکتا ہے اس لیے

غصہ قابو میں رہنا چاہیے یعنی صرف بوقتِ ضرورت ہی اس کا اظہار ہو۔ اگر سالک لطیفۂ روح کا نور تو محسوس کرے لیکن اس کا غصہ قابو میں نہ ہو تو کاملین اس کے انکشافِ نور کو وہم ہی قرار دیں گے، سالک بھلے اس انکشاف میں کتنا ہی پختہ اور راسخ کیوں نہ ہو۔ مجددی سلوک کا یہ پہلو اکثر صوفیوں کی نظر سے پوشیدہ ہے یا جان بوجھ کر چھپایا جاتا ہے کیوں کہ مشائخ کے لیے مریدوں کو انوار کی قوسِ قزح اور انکشافات کی الکھ نگری کے سحر میں مگن رکھنا ان بیماریوں کا علاج کرنے سے کہیں سہل ہے۔ انوار کے ذریعے ان امراض کا قلع قمع کرنا ہر کہ ومہ کے بس کا روگ نہیں لہٰذا صرف دنیائے انوار کے سحر انگیز حسن کی میٹھی قید سے باہر نہیں آنے دیا جاتا۔ لیکن وہ مشائخ جو انہیں انوار کی وساطت سے اِن بیماریوں کا علاج کرنے کا فن جانتے ہیں وہی حقیقتاً صوفی کہلانے کے حقدار ہیں۔ متاخرین میں اس کی خوبصورت ترین مثال میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ یہی صورتِ احوال باقی لطائف کے ساتھ بھی ہے۔ مبتدیوں کے لیے یہاں باقی ماندہ لطائف اور ان سے منسلک بیماریوں کا ذکر دلچسپی کا باعث ہوگا۔ لطیفۂ قلب سے شہوت، لطیفہ روح سے غصہ، لطیفۂ سِرّ سے حرص ولالچ، لطیفۂ خفی سے حسد وبخل جبکہ لطیفۂ اخفیٰ سے تکبر وغرور منسلک ہیں۔

کامل مشائخ کبھی انوار کے ورود سے، کبھی مرید کے معاملات سے، اور بعض اوقات دونوں کے امتزاج سے لطائف کے منکشف ہونے کا اندازہ لگا لیتے ہیں۔ اگر کوئی سالک خود کو ان لطائف کے انوار میں غرق دیکھے لیکن موقع میسر آنے پر شہوانی درندگی پر اتر آئے، بخیل اتنا ہو کہ مسکین ہمسایہ بھوکا سونے پر مجبور ہو، یتیم سائل کو دیکھ کر دھکے دینے پر اتر آئے، مبلّغ اور پیر ہو کر تکبر میں فرعون کو پیچھے چھوڑتا ہو، تو کون ہے جو اُسے کچھ بھی مقام دینے کے لیے تیار ہو؟ حضرت میاں شیر محمد شرقپوری رحمۃ اللہ نے اپنے ایک خلیفہ کو کیا خوب خط لکھا ''تم پیر ہو چکے، اب انسان بننے کی کوشش کرو۔ پیری کے گھمنڈ میں انسانیت کے حصول سے غافل نہ ہو بیٹھو۔''[۱۷]

معرفتِ الٰہی کے حصول کی خاطر حقائقِ اشیاء تک رسائی اکثر صوفیہ کے نزدیک اس قدر مشکل تھی کہ وہ مقصودِ حقیقی کے علاوہ کسی دوسری جانب متوجہ نہیں ہو سکے۔ وہ کسی دوسری جدوجہد میں مصروف ہو کر معرفتِ الٰہی سے غافل ہو جانے کے خدشے میں مبتلا نظر آتے ہیں۔ حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ اس جہت سے بھی منفرد حیثیت کے مالک ہیں۔ انہوں نے حکومت کے غیر شرعی اور مشرکانہ احکامات کے خلاف لسانی، قلمی جہاد شروع کیا۔ اُن کا پالا ہندوستان کے مضبوط ترین مغل بادشاہ جلال الدین محمد اکبر اور اس کے بیٹے

نورالدین محمد جہانگیر سے پڑا، جس کے عوض انہیں گوالیار کے قلعہ میں قید و بند کی صعوبتیں جھیلنا پڑیں۔ زندانِ گوالیار، نفسِ مطمئنہ کی آزادی کا پیغام ثابت ہوئی۔ اُن کے سینے کا نور یوں چمکا کہ بادشاہ کے غیر مسلم قیدی کلمۂ طیبہ کا ورد کرنے لگے اور کلمہ گو سرکارِ دو عالم ﷺ کی زلفِ واللیل کے اسیر ہو گئے۔ ایک سال بعد ہی جہانگیر نے باعزت رہائی کے احکامات جاری کر دیے۔ بعض مؤرخوں نے یہ بھی بیان کیا ہے کہ بادشاہ نے سیاسی مجبوریوں کے علاوہ مجدد علیہ الرحمۃ کے آقا ﷺ کی خواب میں آمد اور حکم کے پیشِ نظر رہائی کے پروانے پر دستخط کیے۔[۱۸] حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کو اس معاملے میں قدرت کی جانب سے یہ اعزاز نصیب ہوا کہ وہ اپنی ظاہری حیاتِ طیبہ میں دینِ اکبری منسوخ کرانے میں کامیاب ہو گئے۔ انہوں نے اس ضمن میں پیش آنے والی دینی مصروفیات کے علاوہ سیاسی مصروفیات کو راہِ تصوف کی رکاوٹ سمجھنے کی بجائے انہیں بھی رفعتِ منازل کے لیے سیڑھی بنالیا۔ انہوں نے اس سیڑھی کی گردن پر پاؤں رکھا اور عرشِ اعظم کے نوری پردوں کے پار جھانکنے لگے۔ کیا اس سے بڑا کوئی کارنامہ ہوسکتا ہے؟ کیا ہمارے آج کے تمام علماء و مشائخ مل کر بھی یہ کارنامہ سرانجام دے سکتے ہیں؟ نظامِ مصطفیٰ ﷺ کی منزل قریب آئی تو چند وزارتوں کے عوض اپنے مطالبہ سے اس طرح دستبردار ہوئے کہ آج تک دوبارہ اس نعرہ اور تحریک کی جرأت پیدا نہ ہوسکی۔

حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے کارنامے اتنے کثیر جہتی ہیں کہ ان کا احاطہ چند صفحات میں کرنا ناممکن ہے۔ شریعت کے احیاء کا معاملہ ہو یا دینِ اکبری کی تنسیخ کا، سلوک کے نصاب کا مسئلہ ہو یا طریقت کو شریعت کے تابع کرنے کا، وحدت الوجود کے پردے میں بعض لوگوں کی طرف سے پھیلائے جانے والے مشرکانہ خطرات کا ادراک ہو یا مقامِ نبوت (ﷺ) پر رکیک حملوں کا، ائمہ اہلِ بیت رضوان اللہ تعالیٰ عنہم کی تعظیم کا تعین ہو یا صحابہ کبار رضوان اللہ تعالیٰ عنہم کی تکریم کا، یہ شخص ہر محاذ پر چوکنا نظر آتا ہے۔ ہاتھ میں وہ تمام ہتھیار موجود ہیں جو اللہ تعالیٰ نے عطا کر رکھے ہیں یہاں تک کہ انوار خداوندی کا وہ ہتھیار جو زیادہ تر صوفیہ نے آخرت کے لیے سنبھال رکھا تھا اسے بھی اللہ تعالیٰ کے دین اور رسول اللہ ﷺ کی شریعت کے لیے استعمال کرنے سے گریز نہ کیا۔ کشمیر سے واپسی پر جہانگیر سانس کی بیماری میں مبتلا ہو گیا۔ اطباء کے معالجوں سے ناامید ہو کر اعیانِ مملکت کو حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھیجا (جو غالباً لشکر کے ہمراہ تھے)۔ آپ نے دعا کا وعدہ اس شرط کے ساتھ فرمایا کہ جہانگیر اب تعمیر مساجد کا اہتمام کرے گا (اکبر کے دور میں مساجد کی تعمیر پر پابندی لگا دی گئی تھی)۔ جہانگیر نے کہا ''گفتن از شما، و کردن از ما'' [ترجمہ: کہنا

آپ کا، کرنا ہمارا۔یعنی آپ کے حکم کی تعمیل ہوگی۔] حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ نے دعا فرمائی، اسی رات بادشاہ کو مرض سے افاقہ ہوگیا۔جب سرہند کے قریب پہنچے تو بادشاہ نے آپ سے کہا''شیخ جیو (یعنی حضرت مجدد)! چونکہ آپ کی دعا سے ہمیں شفا نصیب ہوئی لہٰذا ہم آپ کے گھر کے کھانے سے ہی کھانے کا پرہیز توڑیں گے۔''[19] اسلب امراض کا فن کچھ تو ناپید ہوگیا، اور جو موجود ہے وہ زیادہ تر اپنی یا اپنی اولاد کی خاطر سہولتیں خریدنے کے لیے استعمال ہوتا ہے۔لیکن حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ نے اس فن کو کیسے استعمال فرمایا اور وہ بھی اللہ کے گھر کی تعمیر سے مشروط۔اس واقعے میں ایک طرف آپ کا حقیقتِ عیسوی کے استعمال پر کمال نظر آتا ہے تو دوسری جانب اس خدائی نعمت کو معبودِ حقیقی کے راستے میں لُٹا دینے میں یکتائی۔

انہوں نے ایسے تصوف کی داغ بیل ڈالی جو صوفی کو قم باذن اللہ کی باطنی طاقت کے ساتھ بازوئے حیدر بھی عطا کرتا ہے جن کے بغیر رسمِ شبیری کا تصور ممکن نہیں۔انہوں نے طریقت و حقیقت کو صدیقی سوز اور خیبر شکنی کا حسین امتزاج بخشا۔شیخ مجدد رحمۃ اللہ علیہ کے مزاج کی جھلک ان کے سلسلہ میں صدیوں بعد آنے والے متوسلین میں بھی نظر آتی ہے۔۱۷۹۹ء میں داغستان کے موضع گمری میں پیدا ہونے والے امام شامل اسی سلسلہ طریقت سے تعلق رکھتے تھے۔انہوں نے ۱۸۳۰ء میں روسی افواج کے خلاف اپنی جدوجہد کا آغاز کیا اور ۱۸۳۷ء سے ۱۸۵۹ء تک بائیس برس کے لیے ایک طرف ان کا مردانہ وار مقابلہ کیا تو دوسری جانب داغستان کے بائیس اضلاع میں شرعی حکومت قائم کی۔یہ دور بعد میں ''عہدِ شریعت'' کے نام سے مشہور ہوا۔۲۵ اگست کو داغستان کا یہ ہر دلعزیز رہنما اور روسی استعمار کے خلاف مسلح جدوجہد کا کامیاب قائد، ہتھیار ڈالنے پر مجبور ہوگیا اور یوں تاریخ کا ایک خوبصورت باب اختتام کو پہنچا۔[20]

طالبان نے ایک سپر پاور سے پنجہ آزمائی کے بعد اب دوسری سے برسرِ پیکار ہوکر خود کو مجددی ثابت کرنے کی ناکام کوشش کی ہے۔کاش کوئی انہیں اس جرأتِ بے فراست سے روک سکتا۔مجددی ہونے کے باوجود وہ آپ کی حیاتِ طیبہ کے اس رخ کا ادراک نہ کرسکے کہ انتہائی اثر و رسوخ اور کامیابیوں کے باوجود حکومت کے حصول کی خواہش حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ پر کبھی غلبہ نہ پاسکی۔اسی لیے ان کی جدوجہد میں کہیں برسرِ اقتدار آنے کی موہوم سی آرزو بھی نظر نہیں آتی، بلکہ انہوں نے اُس وقت کی مہیا قیادت سے ہی دینِ اسلام کا کام بھرپور انداز سے لینے کا فیصلہ کیا اور اس فیصلہ پر ثابت قدمی ان کے عہدۂ مجددیت کی طرف سنگِ میل ثابت ہوئی۔مجھے امام شامل، طالبان اور اپنے مذہبی رہنماؤں میں یہی سب سے بڑا خلاء

دکھائی دیتا ہے کہ یہ لوگ بادشاہوں سے کام لینے پر تیار نہیں ہوتے بلکہ ہر قیمت پر خود بادشاہ بننے کی آرزو ہمیشہ چٹکیاں لیتی نظر آتی ہے جبکہ شیخ مجدد رحمۃ اللہ علیہ کی فراست کی روح اسی خواہش پر غلبہ پانے میں تھی۔ بادشاہت کی یہی خواہش خدا اور رسول ﷺ سے دوری کا باعث بنتی ہے۔ یہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی فہم و فراست کا ہی نتیجہ تھا کہ مغلیہ خاندان کے بادشاہوں میں سے ایک کے ہاتھوں فقہ کی مشہور کتاب ''فتاوٰی عالمگیری'' مرتب ہوئی جو آج بھی فقہ حنفی میں مشعلِ راہ ہے۔ اس سے پہلے یہ کام بوریا نشین علماء و فقراء ہی کے ذمہ تھا مگر حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا تصرف ہے کہ خدائی نور بادشاہوں کے سینوں سے بھی ظاہر ہونا شروع ہو گیا۔

حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ ہمہ گیر ولایت کے حامل تھے۔ انہوں نے اپنے مکاشفات میں جو کچھ دیکھا بلا کم و کاست بیان کر دیا۔ وہ بزرگان کا ذکر سلاسل سے نسبت کے لحاظ سے کرنے کی بجائے اللہ تعالےٰ سے وابستگی کے حوالے سے کرتے ہیں جس سے ان کی طریقت (وراثتی اور) روایتی تعصب سے پاک نظر آتی ہے۔ اللہ تعالےٰ نے مختلف سلاسل کے بزرگان کے مقامات سے آپ کو آگاہی بخشی تو ان کا ذکر اپنے شیخ حضرت باقی باللہ رحمۃ اللہ علیہ کی جانب ایک مکتوب میں یوں فرمایا:

''عرش پر اس قدر عروج واقع ہوا کہ مرکزِ زمین سے لے کر عرش یا اس سے کچھ کم تک اور حضرت خواجہ نقشبند قدس سرہٗ کے مقام تک ختم ہوا۔ اس مقام کے اوپر بلکہ اسی مقام میں تھوڑی سی بلندی میں چند مشائخ مثل شیخ معروف کرخی علیہ الرحمۃ اور شیخ ابو سعید خراز علیہ الرحمۃ تھے اور باقی مشائخ میں بعض اس مقام کے نیچے مقام رکھتے تھے اور بعض مشائخ اسی مقام میں تھے لیکن ذرا نیچے مثل شیخ علاء الدین سمنانی اور شیخ نجم الدین کبرٰی رحمۃ اللہ علیہما کے اور اس مقام کے اوپر امامانِ اہل بیت اور ان کے اوپر خلفاء راشدین رضوان اللہ علیہم اجمعین تھے۔''[۲۱]

''استطاعت مع الفعل کا مسئلہ منکشف ہو گیا ہے۔ فعل سے پہلے انسان کچھ قدرت نہیں رکھتا، فعل کے ساتھ ہی قدرت بخشی جاتی ہے۔ یہ استطاعت، اسباب (کے مہیا ہونے) اور اعضاء کی سلامتی پر منحصر

ہے جیسا کہ علماء اہل سنت نے ثابت کیا ہے۔اس مقام میں اپنے آپ کو حضرت خواجہ (بہاء الدین) نقشبندی قدس سرہٗ کے قدم پر پاتا ہوں، آپ اسی مقام میں ہوئے ہیں۔ حضرت خواجہ علاء الدین عطار رحمۃ اللہ علیہ کو بھی اس مقام سے حصہ حاصل ہے۔ اِس سلسلہ عالیہ کے بزرگوں میں سے حضرت خواجہ عبدالخالق غُجدوانی قدس سرہٗ اور مشائخِ متقدمین میں سے حضرت خواجہ معروف کرخی، امام داوٗد طائی، خواجہ حسن بصری اور حضرت حبیب عُجمی قدس سرہم اسی مقام میں تھے۔"۲۲

یہ حقیقت قارئین کے پیشِ نظر رہے کہ ان میں سے زیادہ تر بزرگ سلسلہِ نقشبندیہ سے تعلق نہیں رکھتے۔

بڑے لوگوں کو اکثر متنازعہ بنا دیا جاتا ہے، اس دستبرد سے حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ بھی محفوظ نہ رہ سکے۔ اس کی بہت سی وجوہات ہوسکتی ہیں۔ بڑے لوگوں کی فراست اور بصیرت (Vision) لامحدود ہوتی ہے لہٰذا اس تک ذہنی وقلبی رسائی ہر شخص کے بس کی بات نہیں ہوتی، اس لیے ان کے نظریات پر اپنی اپنی سمجھ کے مطابق تبصرے شروع ہو جاتے ہیں۔ بعض لوگ حسد کی بنیاد پر بھی یہ کام کرتے ہیں۔ حضرت مجدد رحمۃ اللہ علیہ کو متنازعہ بنانے کی بھرپور کوششیں کی گئیں، جن میں غیر اختیاری کوششیں بھی تھیں اور اختیاری بھی۔ اوّل الذکر کی وجہ ناقدین کی کوتاہ پروازی تھی جبکہ ثانی الذکر میں حاسدوں کے علاوہ ایسے بلند پرواز لوگ بھی شامل ہو گئے جنہیں پیشہ ور ناقد کہا جاتا ہے۔ ان ناقدین کا دائمی مشغلہ تخلیق میں سے تیکنیکی کیڑے نکالنا ہوتا ہے۔ ناقد کا کام تنقید ہے، تخلیق نہیں۔ آخر ناقدین کے ساتھ بھی پیٹ کا جہنم لگا ہے۔ تخلیقی صلاحیتوں سے عاری ہونے کی وجہ سے پیٹ کی آگ کو صرف تنقید کر کے ہی بجھاتے ہیں۔ ادبی دنیا کے کئی ناقدین نے علامہ اقبال مرحوم کے کلام میں بہت سے تکنیکی غلطیاں دریافت کر کے دنیا کے سامنے پیش کر کے دکانیں چمکائیں اور روزی کمائی، مگر ان ناقدین میں سے ایک بھی نہ تو ایسی تخلیق پیش کر سکا اور نہ ہی ان غلطیوں کو دور کر کے درستی کرنے کے قابل ہو سکا۔ یہ حقیقت آج بھی اپنی جگہ مسلّم ہے کہ اگر اِن ناقدین کے بیان شدہ عیوبِ تنافر سے کلام اقبال پاک کر دیا جائے تو وہی کلام سڑاند دینا شروع کر دے۔ یہ تنقید

آج تک اقبال کی اقبالیت پہ ذرہ برابر اثر انداز نہیں ہو سکی۔ اقبال کی طرح اس سرہندی شاہباز کو بھی بادِ مخالف کی تندی نے نیچا دکھانے کی بجائے اس کی رفعتِ منازل میں بیش بہا اضافہ کر دیا۔ یہی عروج ان کے کمال، اللہ تعالیٰ کے ہاں قبولیت، دربارِ رسالت ﷺ میں منظوری کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

لوگ سیدنا بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ''اَسْهَدُ اَن'' پر معترض رہے لیکن اس کا کیا کریں کہ مولائے ربّ للعٰلمین جل جلالہٗ اور اس کے حبیب رحمۃ للعٰلمین ﷺ کے ہاں ''اَشْهَدُ اَنَّ'' کی جگہ ''اَسْهَدُ اَن'' قبول و منظور ہو چکی تھی۔ بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ناقدین اور اہلِ زبان عربوں کی عرب دانی سے کیا علاقہ، انہیں تو درِ محبوب (ﷺ) سے قبولیت چاہیے تھی جو مل چکی۔ آج عالمِ اسلام میں ایک مسلمان بھی ایسا ہے جو بلالؓ کے تلفظ کو غلط کہنے کی جرات کر سکے؟

آپ کے ہاں متقدمین کا ذکر نہایت ادب و احترام سے کیا جاتا ہے۔ حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے فرمان قَدَمِیْ هٰذِهٖ عَلٰی رَقَبَةِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہ [۲۳] کے متعلق صوفیہ کے مختلف فرامین ہیں۔ شیخِ جیلان جوانی میں شیخ حماد وباس کی صحبت میں رہا کرتے تھے (اللہ تعالیٰ دونوں پر اپنی رحمت نازل فرمائے) لہٰذا مؤرخینِ تصوف نے انہیں حضرت جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے مشائخ میں شامل کیا ہے۔ اُنہوں نے بحالتِ صحو فرمایا تھا کہ

> ''اِس عجمی (یعنی شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ) کا ایک قدم ایسا ہے کہ اپنے وقت کے تمام اولیاء کی گردنوں پر ہوگا اور وہ یہ بات کہنے پر مامور ہوگا (یعنی انہیں حکم دیا جائے گا کہ یوں کہیں قَدَمِیْ هٰذِهٖ عَلٰی رَقَبَةِ کُلِّ وَلِیِّ اللّٰہ)۔ وہ جس وقت یہ بات کہے گا تو تمام اولیاء اپنی گردنیں جھکا دیں گے۔'' [۲۴]

خواجہ شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ علیہ نے اس قول پر یوں تبصرہ فرمایا ہے:۔

> ''یہ کلمہ عُجب (تکبر) پر مبنی ہے۔ ایسے کلمات ابتدائے احوال میں غلبۂ سُکر کے باعث مشائخ سے ادا ہو جاتے ہیں۔'' [۲۵]

ایک بزرگ کے خیال میں شیخِ جیلان رحمۃ اللہ علیہ یہ کچھ کہنے پر مامور تھے جبکہ دوسرے چوٹی کے بزرگ کے نزدیک، جن کے نام پر طریقت کا باقاعدہ ایک سلسلہ جاری ہوا، یہ حالتِ سُکر کے کلمات میں

سے ہے۔ یہ بات ذہن نشین رہے کہ سُکر کے ادا شدہ کلمات مریدوں کے لیے سند کا درجہ نہیں رکھتے۔ شیخ مجدد رحمۃ اللہ علیہ ہر دو عبارات کو نقل کرنے کے بعد یوں تبصرہ فرماتے ہیں۔

''اِس کلام میں شیخ (عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ) ہر لحاظ سے سچے ہیں خواہ یہ کلام اُن سے سُکر کے باعث ادا ہوا ہو یا اِس کلام کے اظہار پر مامور ہوئے ہوں۔''[۲۶]

عجیب وغریب بات یہ ہے کہ ان ناقدین کی نظر میں معتوب مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ ہیں کیونکہ وہ حضرت جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کے اس فرمان کو صرف اُس وقت کے اولیاء اللہ تک محدود سمجھنے کے قصوروار ہیں حالانکہ اس قصور میں شیخ حماد و باس بھی برابر کے شریک ہیں۔ یہ بات بھی سمجھ سے بالا ہے کہ شیخ سہروردی رحمۃ اللہ علیہ سے درگزر کرنے میں کیا حکمت مضمر ہے جنہوں نے آپ کے اِس کلام کو نہ صرف کلمہِ عُجب کہہ ڈالا بلکہ اس کے ساتھ ساتھ اِسے صحوی کلام ماننے سے ہی انکاری ہیں؟

تصوف وطریقت کو ماورائے شریعت کوئی شے ثابت کرنے کے لیے جہاں غیروں نے تمام توانائیاں صرف کیں وہاں نام نہاد صوفیوں نے بھی بڑھ چڑھ کر حصہ لیا جبکہ طریقت کی میراث جو خلافت سے منسلک تھی اور ہے، ملوکیت میں بدل دی گئی جس کا فطری نتیجہ یہ نکلا کہ خرقہ ہائے سالوس کے پردے میں مہاجن، کعبے کے برہمن بنے بتوں کی طرح بکنے کے حریص نظر آتے ہیں۔ خلافت کی بجائے گدی نشینی کی روایت نے عقابوں کے لاتعداد نشیمنوں کو زاغوں کی آماجگاہ بنانے میں اہم کردار ادا کیا[۲۷] جبکہ حقیقتاً تصوف اِس دعا کے حصول کی عملی کوشش ہے

اَللّٰھُمَّ اَرِنَا الْحَقَّا حَقًّا وَّارْزُقْنَا اِتِّبَاعَهٗ ط اَللّٰھُمَّ اَرِنَا الْبَاطِلَ بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اِجْتِنَابَهٗ ط اَللّٰھُمَّ اَرِنَا حَقَائِقَ الْاَشْیَآءِ کَمَا ھِیَ[۲۸]

ترجمہ: اے ہمارے اللہ! ہم پر حق کو عیاں کردے اور اس کی اتباع عطا فرما۔ اے ہمارے پروردگار! ہمارے اوپر باطل کو آشکار کردے اور اس سے اجتناب عطا فرما۔ اے ہمارے پالن ہار! ہم پر چیزوں کے حقائق کو ایسے ظاہر کردے، جیسی کہ وہ ہیں۔

علمِ تصوف دراصل اشیاء کے حقائق جاننے کا علم ہے۔ اس دنیا میں خوبصورت ترین اشیاء جن کے حقائق جاننے کی خواہش کسی مسلمان کو ہوسکتی ہے وہ اللہ تعالیٰ کی ایسی مصنوعات ہیں جو ہمیں اس کی

معرفت عطا کرتی ہیں بمثل نماز، روزہ، حج، کعبہ وغیرہ، ایسے ہی انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کی نبوتون کے امتیازات کی حقیقتیں۔ جو شخص نماز ادا نہیں کرتا وہ اس کی حقیقت کیسے جان سکتا ہے؟ جن انسان کے دل میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی محبت جاگزیں نہیں ہوئی وہ کیسے ان حقائق سے آگاہی کی توقع رکھ سکتا ہے؟ ان دونوں میں سے تو ایک بھی خواہش ایسی نہیں جو شریعتِ محمدیہ ﷺ سے متصادم ہو۔ اگر حقیقتِ صلوٰۃ جانے بنا نماز ادا کر لی جائے تب بھی کوئی حرج نہیں۔ لاہور سے راولپنڈی سو کر سفر کرنے والا اور راستے میں آنے والے تمام مناظرِ قدرت اور حسین مقامات کا بغور جائزہ لے کر ان کے ذریعہ صانع کو جاننے پہچاننے کی کوشش کرنے والا، کیا دونوں برابر ہو سکتے ہیں؟ دونوں مسافروں کے راولپنڈی پہنچنے میں کوئی شبہ نہیں لیکن کیا کوئی ذی عقل ایسا ہے جو دونوں مسافروں کے سفر میں فرق کا ادراک نہ کر سکتا ہو؟

هَلْ يَسْتَوِى الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ

ترجمہ: کیا وہ لوگ جو (حقائقِ اشیاء سے) بہرہ مند ہیں، اُن لوگوں کی مانند ہو سکتے ہیں جو حقائقِ اشیاء کا علم نہیں رکھتے؟ (القرآن، سورۃ الزمر، آیت نمبر ۹)

شاعری بغیر معنی جانے پڑھنے اور اُسی شعر کو معنی، تلمیحات، تشبیہات و استعارات کو جان کر مطالعہ کے امتیازات کو نہ سمجھنا کمال تجاہلِ عارفانہ ہے۔ شیخ مجدد علیہ الرحمۃ نے ان تصورات کی پوری شدت سے نفی کی ہے کہ تصوف کے لیے ایسے اعمال و افعال ضروری ہیں جن کا شریعتِ محمدی ﷺ سے دور کا بھی واسطہ نہیں۔ ان کی تعلیمات کا نچوڑ ہی یہی ہے کہ شریعت کو اپنا کر شرعی اعمال و افعال کی حقیقت جاننے کی کوشش کرو۔ اس راہ میں چلتے ہوئے اگر حقائق وا ہوں تو ان کا شریعت کی روشنی میں جائزہ لیا جائے۔

''آخرت کی نجات اور ہمیشہ کی خلاصی حضرت سید الاوّلین والآخرین ﷺ کی متابعت سے وابستہ ہے۔ آپ ہی کی متابعت سے حق تعالےٰ کی محبوبیت کا مقام حاصل ہو سکتا ہے اور آپ ہی کی متابعت سے تجلیِ ذات سے مشرف ہوتے ہیں۔''[۲۹]

''شریعت کے تین جزو ہیں، علم، عمل اور اخلاص۔ جب تک یہ تینوں اجزاء محقق نہ ہوں، شریعت محقق نہیں ہوتی ......شریعت دنیا اور

بدستور فخر وغرور میں بتلا رہتا ہے۔ بلکہ الٹا مسئول عنہ (جس سے سوال کیا جائے) پر احسان جتلاتا ہے۔ چنانچہ اس زمانے کے پیر جو بظاہر لوگوں کو فائدہ پہنچاتے ہیں اصل میں ان کی غرض دوسری ہوتی ہے۔

۱۴۔۔۔۔۔فرمایا، خانقاہ ذکر کا مقام ہے نہ کہ مطالعہ کتاب کی جگہ، مطالعہ کتاب گھر کرنا چاہیے البتہ کتاب کا تعلق اس معاملہ ذکر کے ساتھ ہو تو پھر اسے مطالعہ کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں، ذکر بہت زیادہ کرنا چاہیے یہاں تک کہ اس کی عادت پڑ جائے۔

۱۵۔۔۔۔۔فرمایا، جس شیخ کے دل میں کسی زمیندار یا مالدار کو دیکھ کر یہ خیال پیدا ہو کہ یہ امیر آدمی میرا مرید ہو جائے تو وہ شیخ کافر (یعنی کافر طریقت) ہو جاتا ہے۔

۱۶۔۔۔۔۔چاہیے کہ زبان کو حلق کے ساتھ چپکا کر دلی توجہ کے ساتھ پہلے قلب پر ذکر کریں اور اپنے پیر کی صورت اپنے روبرو تصور کریں اس کے بعد لطیفہ روح پھر لطیفہ سر پھر لطیفہ خفی پھر لطیفہ اخفی پھر لطیفہ نفس اور پھر لطیفہ قلب پر توجہ کریں۔ تاکہ بال بال ذکر کرنے لگے اسے سلطان الاذکار کہتے ہیں پھر اپنی توجہ دل کی طرف اور دل کی توجہ ذات الٰہی کی طرف کریں اسے وقوف قلبی کہتے ہیں۔

۱۷۔۔۔۔۔فرمایا، مصیبت کے وقت شیخ کا رابطہ مفید (ہوتا) ہے۔

۱۸۔۔۔۔۔پیر میں شک مرید کے لیے بہت بڑی آفت ہے۔ درویش کا سرمایہ جمعیت قلب ہے۔ یعنی کوئی ایسا کام نہ کرو جو پراگندگی خاطر (کا ذریعہ) ہو اور (جس سے) جمعیت وطمانیت کو نقصان وخرابی لاحق ہو۔

۱۹۔۔۔۔۔فرمایا، خطرات یعنی وسوسوں کے ہجوم سے دل تنگ نہ ہوں ذکر کے ساتھ شغل رکھیں اور خطرات کے دفعیہ کے لیے استغفار کریں۔ فرمایا، **واعمل واستغفو** یعنی عمل کر اور استغفار بھی۔

۲۰۔۔۔۔۔فرمایا، ہر ایک مرید پر لازم ہے کہ وہ اپنے باطن کی ترقی کے لیے سچ بولنا، حلال کھانا اور حبیب خدا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا کمال اتباع اور شریعت مطہرہ کی کمال پابندی کرے یہاں تک کہ اٹھتے بیٹھتے طریقہ نقشبندیہ مجددیہ کا پورا پابند رہے۔

یہ یاد رہے کہ شریعت کے اتباع کے بغیر اگر مختلف قسم کے احوال مشاہدے میں آتے ہوں تو بزرگوں کے نزدیک ان کا کچھ اعتبار نہیں وہ احوال سب کے سب بے سود ہیں۔ سالک کے لیے یہ لازم ہے کہ وہ اپنے قیمتی وقت کو جس کا کوئی بھی بدل نہیں حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں صرف کرے اور دن رات یہی کوشش کرتا رہے۔ اصلی مقصد یہی ہے باقی سب ہیچ فقط اللہ بس۔

۲۱......فرمایا، پس جملہ منسلکین ومریدین سلسلہ عالیہ کو تین چیزوں کی پابندی کرنا واجب ہے۔
☆......وقوف قلبی: یعنی توجہ طالب بسوئے قلب اور توجہ قلب بسوئے خدا
☆......رابطہ شیخ مقتدیٰ: یعنی مدام یہ سمجھے کہ میرے قلب پر حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے قلب مبارک سے بطفیل قلوب شریفہ میرے پیران عظام کے فیض کا پرنالہ جاری وساری ہے۔
☆......جملہ طاعات وعبادات اور فرائض وسنن اور مستحبات پر کامل پابندی اور ریاضت ومجاہدہ۔
۲۲......فرمایا، آفات وبلیات، سحر وجادو کے دفعیہ کی خاطر اول درود شریف ۳ بار سورۂ فاتحہ ۷ بار آیت الکرسی ۷ بار اور سات بار چاروں قل پھر اپنی جان اور مریضوں پر دم کریں ان شاء اللہ سحر و جادو کی آفت رفع دفع ہو جائے گی۔
۲۳......فرمایا، مجھے پیری اور بزرگی کا دعوٰی نہیں ہے میں تو اپنے مرشد کے مزار پُر انوار کا جاروب کش اور زائرین کا خدمت گار ہوں۔
۲۴......فرمایا، حقیقی محبت کرنے والا مرید اپنے شیخ سے دور نہیں ہوتا۔ اپنی محبت کے معیار کے مطابق وہ دور سے ہی اپنے شیخ سے فیض حاصل کرتا رہتا ہے۔
۲۵......فرمایا، دل سے خطرات ووساوس شیطانی کا دفع کرنا کوئی آسان کام نہیں لیکن اللہ والوں کی توجہ سے یہ سب خطرات دفع ہو جاتے ہیں۔
۲۶......مولوی حسین علی واں بھچروی کو فرمایا، اے مولوی! تم اپنے گھر جاؤ جب تم واپس آؤ گے جو حالات ومعاملات تم کو پیش آئیں گے مجھ سے پوچھوان شاء اللہ تعالیٰ تمام حالات میں ایک ایک کرکے تفصیل کے ساتھ تم کو بتادوں گا اور ایک بات میں بھی تم غلطی نہیں پاؤ گے۔
۲۷......مولوی حسین علی اولیاء کرام کے علم غیب جاننے کے متعلق شک وشبہہ میں مبتلا تھے۔ اولیاء کرام کے علم غیب جاننے کے متعلق پوچھے گئے سوال کے متعلق مولوی صاحب نے کہا کہ علم غیب خدا تعالیٰ جل شانہ کی خصوصیت ہے، مگر وہ چیز جو اللہ تعالیٰ ولی کے دل میں (بطریق الہام وکشف) ڈال دیتا ہے تو وہ ولی وہی بات جان لیتا ہے۔
۲۸......مولوی حسین علی یہ جواب دینے کے بعد متردد رہے کہ آیا اولیاء کرام کو جو علم ہوتا ہے وہ کس طرح کا ہوتا ہے۔ آیا وہ بعض چیزوں کو جانتے ہیں یا اکثر کو مخفی توجہ وخیال کے بعد جانتے ہیں یا ان کو یہ علم کتنا ہوتا

ہے۔ مولوی حسین علی اسی خیال میں کھوئے ہوئے وہاں سے اٹھے اور تسبیح خانہ شریف میں گئے وہاں حضرت قبلہ (خواجہ عثمان دامانی) پٹھانوں کے ساتھ پشتو زبان میں کسی کام کے بارے میں بات چیت کر رہے تھے۔ مولوی صاحب ان لوگوں کے پیچھے بیٹھ گئے جونہی مولوی صاحب بیٹھے تو حضرت قبلہ نے مولوی صاحب کی طرف متوجہ ہو کر فارسی زبان میں فرمایا مولوی صاحب!

''اولیاء ہمہ می دانند ولکن مامور باظہار نیستند''

اولیاء سب کچھ جانتے ہیں لیکن ان کو ظاہر کرنے کا حکم نہیں۔

پس صرف یہ بات کہہ کر پھر حسب سابق پٹھانوں کے ساتھ بات چیت میں مشغول ہو گئے۔

## ملفوظات حضرت خواجہ محمد سراج الدین نقشبندی:

ولادت: ۱۲۹۷ھ موسیٰ زئی شریف ضلع ڈیرہ اسماعیل خان

وصال: ۱۳۳۳ھ موسیٰ زئی شریف

۱......فرمایا، اگر مرید کو اپنے پیر کا کوئی کام خلاف شریعت نظر آئے تو وہ پیر پر ہرگز اعتراض نہ کرے بلکہ اس کام اور کلام کی تاویل کرے اگر اس کا فعل حالت سکر پر مبنی ہو اور وہ کام گناہ کا ہو تو مرید کو چاہیے کہ اس کے فعل، اس کے کام پر عمل نہ کرے مگر اس کی ولایت کا ہرگز انکار نہ کرے۔

۲......فرمایا جس پیر کا کام ہی بدکاری کرنا ہو اور فسق اور گناہوں میں شرابور ہو وہ ولی ہو ہی نہیں سکتا تو ایسے پیر کا کلام کی تاویل کے قابل بھی نہیں اور نہ وہ پیر پیری کے قابل ہے۔

۳......رابطہ کامل وہ ہے کہ پیر کو اپنی ذات، اپنی بیوی، اپنے فرزند اور ہر چیز سے زیادہ محبوب جانیں۔ جیسا کہ حدیث شریف میں ہے کہ ''کوئی شخص ہرگز ایمان دار نہیں ہو سکتا جب تک کہ میں اسے اس کے والدین اور اس کی اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہوں'' اس درجہ سے جو کچھ بھی کم ہو رابطہ ناقص ہے۔

۴......فرمایا، وساوس اور خطرات کو دور کرنے کے لیے ہمیشہ ذکر قلبی میں مشغول رہیں۔ حضرات کرام کے اس طریقہ پر عمل پیرا ہوں یعنی تمام بدن کو قلب کی طرف متوجہ کریں تاکہ اس میں کوئی خطرہ اور وسوسہ باقی نہ رہے۔ پھر قلب کو ذات واحد قدوس کی طرف متوجہ کریں۔ ان شاء اللہ العزیز اس طرح پر ذکر کرنے سے ہر قسم کے خطرات و وساوس کا دفعیہ ہو جائے گا۔

۵......فرمایا، انسان کے پاس یہ عمر عزیز ایک عارضی امانت ہے۔ یہ حقیقت میں بے بہا گوہر ہے۔ جس کی

قیمت دنیاومافیہا سے بالاتر ہے۔ پس اس قیمتی عمر کو ناشائستہ کاموں میں برباد نہ کرنا چاہیے اور نہ ہی اسے حرص وہوس کے غبار سے آلودہ کرنا چاہیے۔ ہر حال میں اسے پاک وصاف رکھا جائے تاکہ جب مالک حقیقی کے دربار میں حاضر ہو تو انعام واکرام کا مستحق قرار دیا جائے ورنہ تو تباہی وبربادی کا منہ دیکھنا پڑے گا اور حشر کے روز خسارہ، رسوائی اور شرمندگی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آئے گا۔

۶......فرمایا، مقامات کی بشارت بڑے غور وخوض کے بعد دینا چاہیے کیونکہ بعض اوقات ایسا دیکھنے میں آیا ہے کہ بطور انعکاس پیر کے باطن سے مرید کے باطن میں اگلے مقامات کے حالات درخشاں ہونے لگتے ہیں اور مرید اپنے آپ کو ان حالات سے متصف پاتا ہے۔ کیونکہ ہمارا طریقہ انعکاسی ہے۔ غرض کہ جس طرح بھی ہو مقامات کی بشارت دینے میں بڑے تامل سے کام لیں۔ کسی نے کیا خوب کہا ہے:

اس راہ سلوک میں بال سے بھی زیادہ باریک لاتعداد گھاٹیاں ہیں یہ نہیں
سمجھ لینا چاہیے کہ ہر کس وناکس بال منڈا کر قلندر بن جاتا ہے۔

۷......فرمایا، حضرت خواجۂ خواجگان شاہ غلام علی صاحب مجددی دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنے ملفوظات میں فرماتے ہیں ”جو مشغول ہے وہ مقبول ہے اور جو غافل ہے وہ مقبول کیسے ہوسکتا ہے آپ نے یہ شعر فرمایا ہے:

ہر آنکہ غافل از حق یک زمانست
در آندم کافر است اما نہانست

یعنی جو دم غافل سو دم کافر

پس از سی سال ایں معنی محقق شد بخاقانی
کہ یک دم باخدا بودن بہ از ملک سلیمانی

(عرصہ تیس سال کی ریاضت سے خاقانی کو اس بات کی تحقیق ہوگئی
ہے کہ اللہ کی یاد ایک لحہ سلیمانی بادشاہت سے کہیں بہتر ہے)

۸......فرمایا، حضرت خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے جس کو دنیاوی چیزوں سے زیادہ رغبت نہیں ہوگی اس کو حساب آخرت میں سہولت ہوگی۔

۹......فرمایا، جو صاحب درد نہیں وہ حیوان سے بھی بدتر ہے۔ اس پر آپ کے ایک خلیفہ حضرت مولانا

عبدالاحد نے عرض کیا حضور یہ اختیاری امر تو نہیں۔ یہ سن کر آپ جوش میں آ گئے اور فرمایا:

''مولانا جیسے دنیا کے حصول کے لیے وسائل اور حیلے تلاش کرتے ہو اسی طرح حصول درد کے لیے بھی وسائل اور ذرائع تلاش کرو۔ اگر کوئی آدمی خلوص نیت سے دیوان حافظ اور مثنوی شریف کا مطالعہ کرے گا اور شیخ کامل کے ساتھ رابطہ بھی رکھے گا تو ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے (باطنی و حقیقی) فیوضات و برکات سے ہرگز محروم نہیں رہے گا''

۱۰......فرمایا، مرید کا اصل مقصد طلب طریقت ہے اور طلب طریقت واجب ہے۔ قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد الطالبین میں فرمایا ہے:

''جاننا چاہیے کہ طلب طریقہ اور کمالات باطنیہ کی تحصیل میں کوشش کرنا واجب ہے۔ اس کی دلیل یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے ''اتقوا اللّٰہ حق تقاتہ'' اے مسلمانو اللہ تعالیٰ کا پورا پورا تقویٰ اختیار کرو پس یہ آیت اس بات کی دلیل ہے کہ کمال تقویٰ حاصل کرنا ضروری ہے اور ولایت کے بغیر تقویٰ حاصل نہیں ہو سکتا۔ تقویٰ کے حصول کا حکم امر سے ہے یعنی ''اتقوا'' اور مطلق امر وجوب کے لیے ہوتا ہے پس تحصیل تقویٰ واجب ٹھہرا اور تقویٰ کا حصول بجز ولایت کے ہو نہیں سکتا اور حصول ولایت اختیار اور وسعت بشری میں نہیں بلکہ یہ امر وھبی ہے اور توفیق مالا یطاق غیر واقع ہے۔ جیسا کہ خداوند کریم فرماتا ہے ''لایکلف اللّٰہ نفسا الا وسعھا'' اللہ تعالیٰ کسی کو اس کی وسعت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتا۔ نیز ''فاتقوا اللّٰہ ما استطعتم'' اللہ پاک سے اپنی طاقت کے مطابق ڈرو۔ پس معلوم ہوا کہ تحصیل ولایت تو واجب نہیں بلکہ طلب ولایت واجب ہے''

☆......☆......☆

## کتابیات:


۱......تجلیات دوستیہ از حضرت خواجہ محمد اسماعیل سراجی مجددی، ناشر مکتبہ سراجیہ موسیٰ زئی شریف، ۱۹۸۵ء

۲......تحفہ ابراہیمیہ اردو ترجمہ مکتوبات حضرت حاجی دوست محمد قندھاری مترجم صوفی محمد احمد، مطبوعہ کراچی ۱۹۹۸ء

۳......مکتوبات حضرت حاجی دوست محمد قندھاری (فارسی) ناشر حافظ محمد نصر اللہ خان خاکوانی، ۱۳۸۳ھ

۴......کمالات عثمانیہ، خواجہ محمد اسماعیل سراجی مجددی، مکتبہ سراجیہ موسیٰ زئی شریف، ۱۹۸۶ء

۵......مجموعہ فوائد عثمانیہ (فارسی)، سید اکبر علی شاہ نقشبندی دہلوی ناشر حافظ محمد نصر اللہ خان خاکوانی ۱۳۸۲ھ

۶......تحفہ زاہدیہ، مترجم صوفی محمد احمد نقشبندی، مکتوبات شریف حضرت خواجہ محمد عثمان دامانی و خواجہ محمد سراج الدین نقشبندی، مطبوعہ کراچی ۱۹۶۸ء

۷......مجموعہ فوائد عثمانیہ، مترجم محمد نذیر رانجھا، مطبوعہ لاہور ۱۹۶۸ء

۸......فیوضات حسنیہ، از صاحبزادہ احمد حسن الحسنی، ناشر مکتبہ حسنیہ دربار عالیہ سواگ شریف، ضلع لیہ ۱۹۹۹ء

۹......جواہر نقشبندیہ، محمد یوسف مجددی، مطبوعہ فیصل آباد ۲۰۰۳ء

۱۰......حیات صدریہ، قاضی عبدالدائم، ناشر خانقاہ نقشبندیہ مجددیہ، ہری پور ۲۰۰۶ء

۱۱......مقامات سراجیہ، حضرت خواجہ محمد اسماعیل سراجی، مکتبہ سراجیہ موسیٰ زئی شریف، ۱۹۸۹ء

۱۲......تحفہ سعدیہ، مولانا محبوب الٰہی، خانقاہ سراجیہ کندیاں، میانوالی ۱۹۷۹ء

۱۳......تاریخ تذکرہ خانقاہ موسیٰ زئی شریف، محمد نذیر رانجھا، مطبوعہ لاہور ۲۰۰۵ء

۱۴......ماہنامہ نور اسلام، اولیائے نقشبند نمبر، حصہ دوم، مکتبہ نور اسلام شرق پور شریف، ضلع شیخوپورہ ۱۹۷۹ء


☆......☆......☆



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علٰی رسولہ الکریم

# نقشبندی اہم مخطوطات

پروفیسر محمد اقبال مجددی



نقشبندی سلسلہ کے مندرجہ ذیل مخطوطات جن کی اہمیت مسلمہ ہے۔ ان مخطوطات کی اشاعت ناگزیر ہے سلسلے کے حضرات متوجہ ہوں اور شائع کریں۔

۱۔ خلاصۃ المعارف مؤلفہ شیخ آدم بنوری خلیفہ حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہ

۲۔ نکات الاسرار مؤلفہ شیخ آدم بنوری

۳۔ نتائج الحرمین (درحالات شیخ آدم بنوری) مؤلف شیخ محمد امین بدخشی

۴۔ ظواہر (درحالات شیخ سعدی لاہوری خلیفہ شیخ آدم بنوری) مؤلف میاں محمد عمر چمکنی

۵۔ طبقاتِ حُسامیہ (حالات خواجہ حسام الدین احمد خلیفہ حضرت خواجہ باقی باللہ)

۶۔ سنوات الاتقیاء مؤلف شیخ بدرالدین سرہندی مؤلف حضرات القدس

۷۔ اسراریہ (حالات مشائخ خصوصاً وابستہ حوزۂ حضرت خواجہ باقی باللہ) مؤلف کمال الدین واسطی

۸۔ تحفۃ الفقراء (حالات معاصرین شیخ محمد مراد تنگ کشمیری نقشبندی) مؤلف شیخ محمد مراد کشمیری

۹۔ حسنات المقربین (حالات مشائخ مجددیہ) مؤلف شیخ محمد مراد تنگ کشمیری

۱۰۔ روضۃ السلام (حالات شیخ اخوند عبدالسلام حسنی کشمیری نقشبندی) از شرف الدین محمد زیگر کشمیری

۱۱۔ مبلغ الرجال (حالات بے دینا نان عالم اسلام و ہندوستان) از خواجہ کلاں بن خواجہ باقی باللہ

۱۲۔ کمالات مجددیہ از عبدالحی احراری

۱۳۔ فیض مراد (حالات شیخ محمد مراد تنگ کشمیری) از محمد اعظم دیدہ مری

۱۴۔ اصطلاحات الصوفیہ مؤلف شیخ علامہ محمد فرخ مجددی سرہندی

۱۵۔ سلسلۃ العارفین (احوال حضرت خواجہ عبیداللہ احرار) از مولانا محمد قاضی

۱۶۔ بہجۃ النظار فی براۃ الابرار (دفاع حضرت مجدد الف ثانی) از ملا معین ٹھٹھوی




# باقیاتِ جہان امام ربانی

## جلد سوم ...... باب سوم



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# روئداد

# امام ربانی کانفرنس، کراچی

(منعقدہ ۱۱/مارچ ۲۰۰۷ء، پی۔ای۔سی۔ایچ سوسائٹی، کراچی)

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری



حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی علمی اور روحانی شخصیت عالم گیر ہے، ان کا علمی اور روحانی مقام بہت بلند ہے اور یہ بھی حضرت مجدد الف ثانی کی تحریک احیاءِ دین کا صدقہ ہے کہ مملکت خداداد پاکستان عالم وجود میں آیا، حضرت مجدد الف ثانی عالم اسلام کے محسن ہیں، یوں تو آپ کی تعلیمات اور اسرار و معارف سے دنیا کے کئی حصے متعارف تھے مگر ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی'' کی بارہ جلدوں کی اشاعت کے بعد ساری دنیا میں حضرت مجدد الف ثانی کی عظیم آفاقی اور روحانی شخصیت کا چرچا ہو رہا ہے......

ان خیالات کا اظہار خانوادۂ مجددیہ کے چشم و چراغ حضرت پیر فضل الرحمٰن آغا مجددی (کراچی) نے امام ربانی فاؤنڈیشن (انٹرنیشنل) کراچی کے زیر اہتمام ۱۱/مارچ ۲۰۰۷ء کو کراچی میں ہونے والی سالانہ ''امام ربانی کانفرنس'' میں خطبہء صدارت پیش کرتے ہوئے کیا...... یہ کانفرنس حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے یوم وصال کی مناسبت سے ہر سال ماہ صفر المظفر میں مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی کی زیر سرپرستی امام ربانی فاؤنڈیشن (انٹرنیشنل) کراچی اور ادارۂ مسعودیہ کراچی کے اشتراک سے کراچی میں منعقد ہوتی ہے۔ جس میں ممتاز علماء و مشائخ اور معروف دانشور و اسکالرز حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے حالات و خدمات اور عالمگیر افکار کے حوالے سے تحقیقی مقالات پیش کرتے ہیں، جنھیں آئندہ برس ''مجلہ یادگار مجدد'' میں شائع کیا جاتا ہے۔

کانفرنس کا آغاز قرآن خوانی و ختم درود شریف سے ہوا، پھر صاحبزادہ قاری محمد ظفر احمد اور قاری محمد سلیمان اعوان نے تلاوت قرآن کریم کی سعادت حاصل کی اور متعدد نعت خواں حضرات نے سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کی مدحت سرائی کی سعادت حاصل کی جبکہ نظامت کے فرائض حسب سابق مولانا جاوید اقبال مظہری نے ادا کیے......

صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد (چیئر مین امام ربانی فاؤنڈیشن کراچی) نے ''ہندوستان، افغانستان اور ترکی کے سلاطین کی مشائخ نقشبندیہ مجددیہ سے ارادت وعقیدت'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے ان ممالک کے سلاطین کی حضرات نقشبندیہ سے عقیدت کے علاوہ یہ بھی بتایا کہ کون کون سے حکمران سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ میں ارادت رکھتے تھے......

علامہ محمد رضوان احمد خان نقشبندی مسعودی (ناظم تعلیمات نصرۃ العلوم، کراچی) نے ''تعارف جہان امام ربانی'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے ''جہان امام ربانی'' کا بھرپور موضوعاتی تعارف پیش کیا......

علامہ صاحبزادہ سید محمد علیم الدین الازہری نے ''مجدد الف ثانی کا شان تقوٰی'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے آپ کا اتباع سنت اور کمال احتیاط کا ذکر کیا......

پروفیسر غلام مصطفٰی مجددی (شکرگڑھ، نارووال) نے '' حضرت مجدد الف ثانی کے علم الکلام میں اجتہادات'' کے عنوان سے تفصیلی مقالہ پیش کرتے ہوئے کہا کہ حضرت مجدد الف ثانی اجتہاد کے اعلیٰ مقام پر فائز تھے......

مولانا جاوید اقبال مظہری (بانی امام ربانی فاؤنڈیشن، کراچی) نے خطبۂ استقبالیہ کے علاوہ ''آئینہ فاروق اعظم رضی اللہ عنہ'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے کہا کہ طریقۂ عالیہ نقشبندیہ کے روشن آفتاب امام ربانی حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی اولاد امجاد سے ہیں، ان کی رگ رگ فاروقی خون سے منور ہے، ان کی حیات طیبہ میں ان کے جد امجد حضرت سیدنا فاروق اعظم رضی اللہ عنہ کی حیات طیبہ کے فضائل وکمالات کا عکس اور نمونہ نظر آتا ہے......

انھوں نے خطبۂ استقبالیہ میں آنے والے تمام علماء ومشائخ اور شرکاء کو خوش آمدید کہا اور شکریہ ادا کرتے ہوئے کانفرنس کی غرض وغایت بیان کی......

پروفیسر محمد عامر بیگ مسعودی (استاد، ورلڈ فیڈریشن آف اسلامک مشن، کراچی) نے ''پاکستان میں نفاذ شریعت مکتوبات امام ربانی کے آئینہ میں'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے کہا کہ وہ علماء حق اور مشائخ عظام پاکستان میں جو نفاذ شریعت کے قیام کے خواہاں ہیں ان کے پاس وہی راستہ ہے جو حضرت مجدد الف ثانی نے اختیار کیا یعنی با اثر ارکان پارلیمنٹ اور وزراء مملکت سے تعلقات استوار کر کے انھیں حکومت وقت کو نیک مشورے دینے پر آمادہ کیا جائے......

ڈاکٹر صاحبزادہ ابوالخیر محمد زبیر نے ''حقیقت کعبہ اور حقیقت محمدیہ حضرت مجدد کی نظر میں'' مولانا فضل اللہ حسینی رحمانی نقشبندی نے ''النفس و آفاق حضرت مجدد الف ثانی کی نظر میں'' پروفیسر ڈاکٹر مجید اللہ قادری نے ''فتاویٰ رضویہ میں افکار مجدد الف ثانی''، صوفی محمد عبدالستار طاہر (لاہور) نے ''لاہور کے مشائخ نقشبندیہ مجددیہ'' اور پروفیسر قاری محمد رفیق نقشبندی مسعودی (لاہور) نے ''مستحقین کے لیے اعیان مملکت کے نام حضرت مجدد الف ثانی کی سفارشات مکتوبات امام ربانی کی روشنی میں'' کے عنوانات سے کانفرنس کے لیے مقالات پیش کیے......

پروفیسر ڈاکٹر انعام الحق کوثر (چیئرمین سیرت اکادمی کوئٹہ) نے ''حضرت مجدد الف ثانی، چند اہم پہلو'' کے عنوان سے مقالہ پیش کرتے ہوئے کہا کہ علامہ محمد اقبال حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کی اسلامی خدمات اور علمی و روحانی کمالات کے پیش نظر انھیں ''ہند میں سرمایہء ملت کا نگہبان'' قرار دیتے ہیں، جبکہ دوسری جگہ ''عرفان و سلوک کا مجتہد اعظم'' قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ ''انھوں نے اپنے زمانے کے تصوف کا تجزیہ جس بے باکی اور تنقید و تحقیق سے کیا اس سے سلوک و عرفان کا ایک نیا طریقہ وضع ہوا......

امام ربانی کانفرنس کے نام درج ذیل علماء و مشائخ اور اسکالرز کے پیغامات بھی موصول ہوئے جنہیں دوران محفل وقتاً فوقتاً پڑھ کر سنایا گیا......

☆......میاں جمیل احمد شرقپوری نقشبندی مجددی
(زیب سجادہ آستانہ عالیہ شیر ربانی، شرقپور شریف)

☆......پروفیسر ڈاکٹر انعام الحق کوثر
(چیئرمین سیرت اکادمی، بلوچستان، کوئٹہ)

☆......صوفی غلام سرور نقشبندی مجددی

(صدر حضرت مجدد الف ثانی سوسائٹی، لاہور)

☆......ڈاکٹر صاحبزادہ ابوالخیر محمد زبیر

(سجادہ نشین آستانہ عالیہ رکنویہ محمودیہ، حیدرآباد سندھ)

پروفیسر محمد اقبال مجددی

(صدر شعبہء تاریخ گورنمنٹ اسلامیہ کالج، لاہور)

☆......پیرزادہ اقبال احمد فاروقی

(نگراں، مرکزی مجلس رضا، لاہور)

☆......جناب شمس الحق

(سکریٹری کراچی یونیورسٹی، کراچی)

☆......خواجہ محمد نعیم صدیق

☆......محمد خالد حسن مجددی قادری

☆......منیر حسین مسعودی (برمنگھم)

صدر محفل حضرت پیر فضل الرحمٰن آغا مجددی نے خطبہء صدارت ارشاد فرماتے ہوئے فرمایا کہ میں سب سے پہلے اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ کے حضور سربسجود ہوں کہ جس نے اپنے فضل وکرم سے ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی'' کے عظیم انسائیکلو پیڈیا کو ۱۲ر جلدوں کی صورت میں پائے تکمیل تک پہنچایا، اتنے عظیم رہبر و رہنما اور وحید عصر کے حالات زندگی اور اسرار ومعارف پر ہزاروں صفحات پر مشتمل ''جہان امام ربانی'' کی تدوین اور اشاعت بڑی سعادت کی بات ہے، اللہ سبحانہٗ وتعالیٰ نے اس عظیم وجلیل القدر خدمات کے لیے مجدد مأۃ حاضرہ حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد اور ان کے معاونین (صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد، مولانا جاوید اقبال مظہری، ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری) کا انتخاب فرمایا......انھوں نے کہا کہ آج کی یہ ''محفل تشکر'' جہان امام ربانی کے منصوبہ کی تکمیل پر اظہار تشکر کے بطور منعقد کی گئی ہے، جہان امام ربانی کا پاکستان میں شائع ہونا باعث مسرت ہے کیونکہ یہ بھی حضرت مجدد الف ثانی کی تحریک احیائے دین کا صدقہ ہے کہ مملکت خداداد پاکستان عالم وجود میں آیا، حضرت مجدد نہ صرف پاکستان بلکہ عالم اسلام کے محسن ہیں......انھوں نے حضرت مسعود ملت، مرتبین جہان امام ربانی،

ادارۂ مسعودیہ اور امام ربانی فاؤنڈیشن کے تمام معاونین اور اراکین کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے دعاؤں سے نوازا......

امام ربانی فاؤنڈیشن کی مجلس شوریٰ کے رکن ڈاکٹر صفی الدین صدیقی مسعودی نے سرپرست فاؤنڈیشن حضرت مسعود ملت کی طرف سے، صدر محفل، علماء ومشائخ، مہمانان گرامی، ممتاز مقالہ نگار حضرات، نعت خواں اور تمام شرکاء کا شکریہ ادا کیا......

اختتام پر صلوٰۃ وسلام اور دعائے خیر کے بعد تمام شرکاء کو طعام ۔ کے ساتھ ''مجلہ المظہر کا امام ربانی نمبر'' اور دیگر کتب کا تحفہ پیش کیا گیا جبکہ مستحقین زکوٰۃ علماء وطلبہ کو زکوٰۃ کی مد سے ''جہان امام ربانی'' کے سیٹ مفت تقسیم کیے گئے......کانفرنس میں جہان امام ربانی اور دیگر کتب کے نمائشی اسٹال بھی لگائے گئے تھے جبکہ شرکاء محفل کو ان کے گھروں تک واپسی کے لیے مفت ٹرانسپورٹ کا انتظام بھی کیا گیا تھا......





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# روئداد جہان امام ربانی کانفرنس، لاہور

(منعقدہ ۱۸/مارچ ۲۰۰۷ء بروز اتوار بمقام کانفرنس حال ہمدرد سینٹر لٹن روڈ، لاہور)

صوفی غلام سرور نقشبندی مجددی

(صدر مجدد الف ثانی سوسائٹی، لاہور)



حضرت مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ بین الاقوامی شخصیت کے حامل ہیں ان کا دائرہ اثر بڑا وسیع تھا۔ پاکستان، ہندوستان، بنگلہ دیش، عرب ممالک، روس و چین، امریکہ و یورپ بھی اس دائرہ میں شامل ہیں۔ عرب ممالک میں سلسلہ نقشبندیہ کی اشاعت حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے برادر طریقت شیخ تاج الدین سنبھلی سے ہوئی اور سلسلہ نقشبندیہ مجددیہ کی اشاعت شیخ آدم بنوری، خواجہ محمد معصوم سرہندی، شیخ محمد مراد منزلوی، شیخ خالد کردی علیہم الرحمۃ وغیرہ سے ہوئی۔ حرمین شریفین میں تعلیمات مجددیہ کو جو اہمیت حاصل ہوئی اس کا اندازہ مکتوبات امام ربانی کے مکہ معظمہ سے تین جلدوں میں عربی ترجمہ کی اشاعت سے ہوتا ہے۔ ان خیالات کا اظہار حضرت صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد جگر گوشہء مسعود ملت حضرت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد مدظلہ العالی نے جہان امام ربانی مجدد الف ثانی کانفرنس منعقدہ زیر اہتمام اراکین مجدد الف ثانی سوسائٹی و شیر ربانی اسلامک سینٹر ۱۸/مارچ ۲۰۰۷ء بروز اتوار بمقام کانفرنس ہال ہمدرد سینٹر، لاہور میں صدارتی خطبہ کے دوران کیا۔ آپ نے فرمایا حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ پر کام کا آغاز خود آپ کے عہد مبارک میں ہوا۔ حضرت خواجہ محمد ہاشم کشمی کی ''زبدۃ المقامات'' اور خواجہ بدر الدین سرہندی کی ''حضرات القدس'' اور ''مجمع الاولیا'' آپ کے سوانح میں بنیادی اہمیت کی حامل ہیں۔ آپ کی بین الاقوامی اہمیت کا اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ پاکستان، ہندوستان، ترکی، انگلستان، امریکہ، ہالینڈ، نیوزی لینڈ اور کنیڈا وغیرہ دس ملکوں میں آپ کے حالات و افکار پر بارہ محققین پی۔ ایچ۔ ڈی

کر چکے ہیں۔اس وقت نیوزی لینڈ میں ایک بین الاقوامی ریسرچ اسکالر ڈاکٹر آرتھر بیولر مکتوبات امام ربانی مجدد الف ثانی کے انتخاب کا انگریزی میں ترجمہ کر رہے ہیں جو سال رواں میں مکمل ہو جائے گا۔اسی طرح ڈاکٹر ہمایوں عباس شمس حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے پوتے خواجہ عبد الاحد بن خواجہ محمد معصوم علیہما الرحمۃ کے نادر مخطوطہ ''الجنات الثمانیہ'' پر یونیورسٹی آف گلاسکو، اسکاٹ لینڈ، یو۔کے میں ڈاکٹریٹ کر رہے ہیں اور اسی مخطوطہ پر دار العلوم سلطانیہ جہلم میں بدر الاسلام صدیقی کام کر رہے ہیں۔الغرض حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ پر پوری دنیا میں کام ہو رہا ہے۔آپ کی شخصیت ملت اسلامیہ کے لیے ایک مینارہ نور ہے۔حضرت صاحبزادہ صاحب نے فرمایا میں محترم و مکرم جناب صوفی غلام سرور نقشبندی مجددی صدر مجدد الف ثانی سوسائٹی اور ناظم اعلیٰ شیر ربانی اسلامک سنٹر اور اراکین و معاونین کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ انھوں نے جہان امام ربانی مجدد الف ثانی کے حوالے سے یہ کامیاب اور منفرد کانفرنس منعقد کی اور مہمانان گرامی اور حاضرین محفل کا دل کی گہرائیوں سے شکریہ ادا کرتا ہوں کہ وہ یہاں تشریف لائے اور اس محفل کو رونق بخشی۔

مولانا جاوید اقبال مظہری بانی (امام ربانی فاؤنڈیشن انٹرنیشنل کراچی) نے اپنا مقالہ ''آئینہ فاروق اعظم'' کے موضوع پر بیان کرتے ہوئے کہا کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے دعا فرمائی ''یا اللہ اسلام کو عمر سے قوت بخش'' اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اسلام کو حضرت فاروق اعظم رضی اللہ عنہ سے قوت فرمائی۔آپ کے عہد خلافت میں دنیا کے بہترین ممالک مسلمانوں کے قبضہ میں آئے۔جہاں شریعت محمدی صلی اللہ علیہ وسلم کے قوانین کا مشرق و مغرب میں بول بالا ہوگیا۔اسی طرح حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کے ذریعے اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے دین کو قوت عطا فرمائی۔آپ نے دو جابر بادشاہوں کے سامنے کلمۂ حق بلند فرمایا اور شہنشاہ اکبر کے نام نہاد دین الٰہی کی جگہ دین مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا چراغ روشن فرمایا اور توحید کے پرچم کی سربلندی کی خاطر گوالیار کے قلعہ میں قید ہو کر سنت یوسفی کی تکمیل فرمائی اور اپنے نور باطن سے طالبین کے قلوب کو عرش رحمٰن بنایا۔

علامہ مفتی محمد صدیق ہزاروی الازہری (شیخ الحدیث جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور) نے ''حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کا نظام تبلیغ'' کے عنوان پر اپنا پُرمغز مقالہ پیش کرتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہ روشن شریعت تمام سابقہ شریعتوں کی جامع ہے اور اس شریعت کے

تقاضوں کو پورا کرنا تمام شریعتوں کو بجالانا ہے۔ چونکہ یہ بات ثابت ہے کہ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام اسمائی وصفاتی کمالات کے جامع ہیں اور اعتدال کے طریقہ پر اللہ تعالیٰ کے ان کمالات کے مظہر ہیں۔اس لیے جو کتاب آپ پر نازل ہوئی وہ تمام آسمانی کتب کا خلاصہ ہے جو تمام انبیاء کرام علیہم السلام پر نازل ہوئیں۔ نیز جو شریعت آپ کو عطا ہوئی وہ گزشتہ تمام شریعتوں کا خلاصہ ہے اور جو اعمال اس شریعت کے تقاضوں کے مطابق کیے جائیں وہ پہلی شریعتوں کے اعمال کا انتخاب ہیں بلکہ ملائکہ کے اعمال سے بھی اعلیٰ ہیں۔ کیونکہ بعض فرشتوں کو صرف رکوع کا، بعض کو صرف سجدہ کا اور بعض کو صرف قیام کا حکم ہے اس طرح پہلی امتوں میں سے بعض کو صرف صبح اور بعض کو دوسری نمازوں کا حکم تھا۔ لیکن اس شریعت میں پہلی امتوں، مقربین فرشتوں کے اعمال کے خلاصے کا انتخاب کیا۔لہٰذا اس شریعت کی اتباع اور اس کے مطابق اعمال کی بجا آوری درحقیقت تمام شریعتوں کی تصدیق اور ان شریعتوں کے مطابق اعمال کا بجالانا ہے۔اس لیے اس شریعت کی تصدیق کرنے والے یقیناً تمام امتوں سے بہتر ہوے۔اسی طرح اس شریعت کو جھٹلانا اس کے مطابق عمل نہ کرنا گزشتہ شریعتوں کو جھٹلانا اور ان کے مطابق عمل نہ کرنا ہے۔اسی حضور صلی اللہ علیہ وسلم تمام اسمائی وصفاتی کمالات کا جامع ہیں اور آپ کی تصدیق ان سب کی تصدیق ہے۔لہٰذا سرور دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم کا منکر اور آپ کی شریعت کو جھٹلانے والا تمام امتوں کا بدترین انسان ہے۔

جناب پروفیسر محمد اسحٰق قریشی (وائس چانسلر انڈیپنڈنٹ یونیورسٹی فیصل آباد) نے ''امام ربانی حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے تجدیدی کارنامے اور عصر حاضر'' کے موضوع پر خطاب کرتے ہوے فرمایا کہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے شرک وکفر، الحاد، منکرین نبوت، دین الٰہی، خام صوفیہ، بھگتی تحریک، صحابہ کرام اور اہل بیت کے خلاف اٹھنے والی ہر سازش کا ڈٹ کر مقابلہ کیا اور اپنی مجاہدانہ قوت وکاوش سے اکبری فتنہ کو جڑ سے اکھاڑ پھینکا۔

پروفیسر محمد اقبال مجددی (صدر شعبہء تاریخ گورنمنٹ اسلامیہ کالج سول لائنز، لاہور) نے ''حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے باہمی روابط'' پر بیان کرتے ہوے فرمایا کہ حسن خان افغان نے حضرت امام ربانی کے مکتوبات کو تحریف کر کے حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی کو پیش کیا اور اس طرح حضرت امام ربانی اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی کے درمیان خلیج حائل کرنے کی کوشش کی، لیکن

حضرت امام ربانی نے اپنے دست مبارک سے اصل مکتوبات تحریر فرما کر شیخ عبدالحق محدث دہلوی کی خدمت میں پیش کر کے ان کی غلط فہمی کا ازالہ فرمایا تو حضرت امام ربانی اور شیخ عبدالحق محدث دہلوی جو سلسلہ نقشبندیہ میں حضرت خواجہ محمد باقی باللہ کے حلقہ ءارادت سے منسلک تھے، ان کے درمیان اخلاقی و روحانی، علمی و ادبی روابط مستحکم ہو گئے اور اس بنا پر معاندین اپنی سازش میں ناکام ہوے۔

پروفیسر قاری مشتاق احمد (صدر شیر ربانی اسلامک سینٹر و جامعہ جمیل العلوم نقشبندیہ مجددیہ شیر ربانی سمن آباد لاہور) نے ''حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ اور دوقومی نظریہ'' کے موضوع پر قرآن وسنت کی روشنی میں بیان کرتے ہوے پُر مغز مقالہ پیش کیا۔ جس میں حضرت امام ربانی کے مکتوب کا حوالہ دیتے ہوے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی متابعت احکام اسلامیہ کی بجا آوری اور رسوم کفر کے دور کرنے میں ہے۔ کیونکہ اسلام اور کفر ایک دوسرے کی ضد ہیں۔ ان دوضدوں کا جمع ہونا محال ہے۔ ایک کو عزت دینا دوسرے کو ذلیل وخوار کرنے کا باعث ہے۔ حق سبحانہ وتعالیٰ اپنے حبیب پاک علیہ الصلوٰۃ والتحیۃ کو فرماتا ہے: اے نبی کفار اور منافقین سے جہاد کریں اور ان پر سختی کریں۔ پس اللہ تعالیٰ نے اپنے پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو جو خلق عظیم سے موصوف ہیں کفار سے جہاد اور ان پر سختی کرنے کا حکم دیا ہے تو اس سے معلوم ہوا کہ کفار سے سخت رویہ اختیار کرنا بھی خلق عظیم میں داخل ہے۔ ثابت ہوا کہ اسلام کی عزت کفر اور اہل کفر کی خواری اور ذلت میں ہے۔ جس نے کفار کو عزت دی اس نے اسلام کو ذلیل کیا، عزت دینے سے مراد یہ نہیں کہ ان کی خواہ مخواہ تعظیم کی جائے اور انھیں اونچی جگہ بٹھایا جائے بلکہ انھیں اپنی مجالس میں جگہ دینا ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا، ان سے گفتگو کرنا بھی ان کے اعزاز میں شامل ہے۔ انھیں کتوں کی طرح دور رکھنا چاہیے اگر کوئی دنیاوی غرض اور کام ان سے متعلق ہو اور ان کے سوا کسی سے حاصل نہ ہو سکے تو انھیں بے قدر جانتے ہوے بقدر ضرورت ان سے معاملہ کرنا چاہیے اور کمال اسلام تو یہ ہے کہ دنیاوی غرض کے لیے بھی ان سے رابطہ قایم نہ کیا جائے اور ان سے میل جول نہ رکھا جائے۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے کلام مجید میں کفار کو اپنا اور اپنے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کا دشمن قرار دیا ہے۔ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ان دشمنوں سے میل جول اور انس ومحبت بڑی تقصیروں میں شامل ہے۔ ان دشمنوں سے دوستی کا کم از کم ضرر ونقصان یہ ہے کہ احکام شرعی کے اجراء کی قدرت اور کفر کے نشانات اٹھانے کی قوت مغلوب اور کمزور ہو جاتی اور ان سے تعلق دوستی کا حیا اس میں مانع ہو جاتا ہے اور یہ بہت بڑا ضرر ونقصان ہے۔ دشمنان خدا عزوجل سے

دوستی والفت اللہ کے ساتھ دشمنی کی طرف کھینچ کر لے جاتی ہے اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ دشمنی پیدا ہونے کا سبب بن جاتی ہے۔ انسان گمان کرتا ہے کہ وہ اہل اسلام سے ہے اور اللہ ورسول کی تصدیق پر ایمان رکھتا ہے لیکن وہ یہ نہیں جانتا کہ اس طرح کے برے اعمال اس کی دولت اسلام کو بالکلیہ مٹا کر رکھ دیتے ہیں۔ لیکن ہم اپنے نفس کی شرارتوں اور اپنے اعمال کی برائیوں سے اللہ کے پاس پناہ لیتے ہیں۔

ڈاکٹر مفتی محمد اشرف آصف جلالی (شیخ الحدیث جامعہ جلالیہ رضویہ مظہر الاسلام، لاہور) نے ''حضرت امام ربانی اور سرمایہ ملت کی نگہبانی'' کے عنوان پر خطاب فرماتے ہوئے کہا، ایمان اور عقیدہ کی دولت سب سے بڑی دولت ہے۔ اس کے بعد عمل صالح مومن کے لیے متاع گراں مایہ ہے۔ نفس کی خواہشات اور شھوات کو کچلنا بہت بڑا سرمایہ ہے۔ غلبہء اسلام کی خاطر اللہ تعالیٰ کے دشمنوں کے خلاف جہاد مومن کی بہت بڑی پونجی ہے۔ خود نیک بننے کے ساتھ اوروں تک نیکی کا پیغام حکیمانہ طریق سے پہنچانا انسان کا قیمتی اثاثہ ہے۔ فرزندان ملت کی اس پونجی کی نگہبانی بہت بڑا کام ہے۔ عملی اور اعتقادی فسق سے معاشرے کو محفوظ کرنے کے لیے عملی اور فکری محاذ پر پہرہ دینا ملت کی بہت بڑی خدمت ہے۔ ابنائے ملت کے آپس کے تعلق اور اپنے خالق و مالک کے ساتھ تعلق کی کجی سے بچانا ملت کی بہت بڑی حفاظت ہے۔ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ نے ان تمام حدود پر بھرپور پہرہ دے کر ملت کی نگہبانی کی ہے۔

پروفیسر محمد کبیر احمد مظہر (سجادہ نشین آستانہ عالیہ گجرات) نے ''حضرت امام ربانی کا جرگہ ممدان دولت اسلام'' کے عنوان پر سیر حاصل اور پُر مغز گفتگو فرمائی۔

حضرت صاحبزادہ نوید الحسن مشہدی نے ''اشاعت مسلک اہل سنت اور حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے اولاد واحفاد'' پر مقالہ پیش کرتے ہوئے فرمایا حضرت شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ کے اولاد واحفاد مسلک اہل سنت کی اشاعت کے لیے ہمیشہ کوشاں رہے۔ اس نورٌ علیٰ نور گھرانے کے افراد نے اسے اپنا مقصد حیات بنائے رکھا۔ جن خطوط پر حضرت مجدد علیہ الرحمۃ نے کام کیا انہیں کو تادم زیست رہنما اصول بنائے رکھا۔ خانوادۂ مجددیہ کے اصحاب نے مسلک اہل سنت کے لیے مختلف طریقوں سے کاوشیں کیں۔ اپنی علمی، روحانی، عملی، اخلاقی قدروں اور حکیمانہ طریقۂ تبلیغ اور مکتوبات سے بادشاہوں، علماء کرام، وزراء اور صاحب علم و دانش تک رسائی حاصل کر کے مسلک اہل سنت کی ترویج واشاعت میں گراں قدر خدمات

انجام دیں۔ ان میں حضرت خواجہ محمد معصوم سرہندی، حضرت خواجہ سیف الدین سرہندی، حضرت خواجہ صبغۃ اللہ، حضرت خواجہ محمد نقشبند اور خواجہ محمد زبیر علیہم الرحمۃ کے اسمائے گرامی قابل ذکر ہیں۔

جہان امام ربانی کانفرنس کا آغاز قاری ظہیر احمد نقشبندی نے تلاوت قرآن حکیم سے کیا۔ قاری نصیر احمد نقشبندی نے بحضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم ہدیہ نعت اور جناب اصغر علی نقشبندی نے بحضور امام ربانی کلام اقبال پیش کیا۔ ڈاکٹر سید شجاع الحسن (پرنسپل حسن میموریل سائنس اکیڈمی، سمن آباد لاہور) اور جناب شیخ محمد ناظم بشیر نقشبندی نے اسٹیج سکریٹری کے فرائض سرانجام دیے۔ ممتاز صحافی و دانشور جمیل اطہر سرہندی چیف ایڈیٹر روزنامہ جرأت وتجارت (سکرٹری جنرل مجدد الف ثانی سوسائٹی لاہور) نے افتتاحی کلمات میں جہان امام ربانی مجدد الف ثانی انسائیکلو پیڈیا کی ۱۲؍جلدوں کی تکمیل پر حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد کی خدمات کو خراج تحسین پیش کیا اور مرتبین حضرت صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد، حضرت مولانا جاوید اقبال مظہری اور ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری کو مبارک باد پیش کی اور کراچی سے آئے ہوے ادارہ مسعودیہ کے صدر حاجی معراج الدین مسعودی اور دیگر مسعودی برادران کا شکریہ ادا کیا، آپ نے کہا فخر المشائخ حضرت صاحبزادہ میاں جمیل احمد شرقپوری سجادہ نشین آستانہ عالیہ شرقپور شریف کی زیر سرپرستی حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی شیخ احمد فاروقی سرہندی کی تعلیمات وعقائد ونظریات، کارہائے نمایاں اور دینی وملی خدمات کو عام کرنے کا سلسلہ ۱۹۶۰ء سے شروع ہوا اور ماہنامہ نور اسلام شرقپور شریف کا مجدد الف ثانی نمبر جو کہ صوفی غلام سرور نقشبندی مجددی کی آٹھ سالہ شب وروز محنت وکاوش سے منصۂ شہود پر آیا۔ جہان امام ربانی مجدد الف ثانی انسائیکلو پیڈیا کا اولین محرک ثابت ہوا۔ انھوں نے کہا وہ عرصہ تقریباً انتیس سال تک حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد دامت برکاتہم العالیہ سے حضرت امام ربانی پر ایک علمی تحقیقی جامع سوانح حیات جو کہ ان کی علمی ادبی خدمات، عقائد ونظریات، کارہائے نمایاں پر مشتمل عظیم شاہکار ہو مرتب کرنے کی التجا کرتے رہے۔ بالآخر حضرت مسعود ملت دامت برکاتہم العالیہ نے آج سے تقریباً پانچ برس قبل اس عظیم منصوبہ پر کام شروع کیا اور سات جلدوں کی تکمیل اپریل ۲۰۰۵ء کو ہوئی۔ اس ضمن میں اراکین حضرت مجدد الف ثانی سوسائٹی، لاہور اور اراکین شیر ربانی اسلامک سینٹر، لاہور کے زیر اہتمام عظیم الشان تاریخی ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی کانفرنس'' ایوان اقبال، لاہور میں ۲۴؍اپریل ۲۰۰۵ء کو منعقد کرنے کا انھیں شرف حاصل ہوا اور اس عظیم انسائیکلو پیڈیا کی ۱۲ جلدوں کی تکمیل پر اظہار تشکر

کے لیے ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی کانفرنس''، ہمدرد سینٹر، لاہور میں ۱۸؍ مارچ ۲۰۰۷ء کو منعقد کرنے کی بھی انھیں سعادت نصیب ہوئی۔ چونکہ ان کی نظر میں برصغیر پاک و ہند میں حضرت مسعود ملت کے علاوہ حضرت امام ربانی پر کام کرنے والی علمی اور تحقیقی شخصیت اور کوئی نہیں تھی۔

صوفی غلام سرور نقشبندی نے حضرت مسعود ملت کی زیر نگرانی جہان امام ربانی مجدد الف ثانی کی ۱۲؍ جلدوں کی تکمیل پر اللہ تبارک وتعالیٰ کا شکریہ ادا کیا اور آپ نے حضرت مسعود ملت مدظلہ کی اس کرم فرمائی پر ان کا شکریہ ادا کیا اور اس کارنامہ کو بحسن خوبی انجام دینے پر مبارکباد اور خراج تحسین پیش کیا حضرت صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد چیئر مین امام ربانی فاؤنڈیشن انٹرنیشنل کراچی، حضرت مولانا جاوید اقبال مظہری بانی امام ربانی فاؤنڈیشن انٹرنیشنل کراچی اور ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری ریسرچ اسکالر امام ربانی فاؤنڈیشن کراچی اور دیگر مسعودی برادران کا دل کی اتھاہ گہرائیوں سے شکریہ ادا کیا۔ آخر میں صوفی غلام سرور نقشبندی نے اس کانفرنس کے معاونین و اراکین، جملہ احباب، مقررین و حاضرین کے لیے دعا فرمائی اور آپ کی دعا کے بعد یہ عظیم الشان کانفرنس اختتام کو پہنچی۔





بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# مجدد الف ثانی کانفرنس، دہلی

(منعقدہ ۲۹ر صفر المظفر ۱۴۲۸ھ/ ۲۰ر مارچ ۲۰۰۷ء،

جیون بخش ہال، مسجد فتحپوری دہلی)

ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری



حضرت امام ربانی شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ یقیناً اللہ تعالیٰ کی عظیم الشان رحمت اور نعمت تھے، اس دور میں ان جیسا عزیمت وعظمت والا کوئی دوسرا نظر نہیں آتا، شہنشاہوں سے ٹکرلے کران کی اصلاح فرمانے والے اکیلے امام ربانی ہیں جنہوں نے بہت تھوڑے عرصہ میں روحانی اور مذہبی انقلاب برپا کردیا......ان خیالات کا اظہار شیخ طریقت ڈاکٹر مفتی محمد مکرم احمد (شاہی امام وخطیب مسجد فتحپوری دہلی) نے ''مجدد الف ثانی عالمی کانفرنس، دہلی'' سے صدارتی خطاب کے دوران کیا جو کہ المجدد اکیڈمی دہلی اور نصرت الاسلام ایجوکیشنل سوسائٹی، دہلی کے اشتراک سے حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ کے یوم وصال اور ان پر شائع ہونے والی عظیم کتاب ''جہان امام ربانی مجدد الف ثانی'' کے حوالے سے ۲۹ر صفر المظفر ۱۴۲۸ھ/ ۲۰ر مارچ ۲۰۰۷ء کو جیون بخش ہال مسجد فتحپوری، دہلی میں منعقد کی گئی......موصولہ دعوت نامہ اور اشتہار کے مطابق یہ دوسری مجدد الف ثانی عالمی کانفرنس صاحبزادہ ابوالنصر محمد انس فاروقی (سجادہ نشین درگاہ شاہ ابوالخیر، دہلی) اور صاحبزادہ سید محمد صادق رضا (سجادہ نشین درگاہ مجددیہ، سرہند شریف) کے زیر سرپرستی علامہ ڈاکٹر مفتی محمد مکرم احمد کی زیر صدارت منعقد ہوئی......مہمانان خصوصی میں مرزا نواب حکیم

فریدالدین بیگ، حضرت عبدالعزیز صدیقی نقشبندی (سجادہ نشین خانقاہ نذر محمدی، اندور)......حضرت عبد المجید مجددی (سجادہ نشین خانقاہ معصومیہ، رام پور)......صوفی محمد عمر فریدی (متولی درگاہ شاہ عبدالسلام، دہلی)......ڈاکٹر محمد مجیب احمد (سجادہ نشین آستانہ عالیہ خواجہ باقی باللہ، دہلی)......پیر طریقت عبدالرحمٰن نقشبندی (احمد آباد) پیر طریقت بھائی اقبال نقشبندی مجددی (سجادہ نشین آستانہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ عثمانیہ، (احمد آباد)......مولانا آفاق احمد مجددی (بانی الجامعۃ الاحمدیہ قنوج)...... پروفیسر ضیاء الدین شمسی تہرانی (خطیب عید گاہ، ٹونک) اور صوفی قیام الدین نقشبندی مظہری (علی گڑھ) شامل ہیں جبکہ درج ذیل علماء ومشائخ اور اسکالرز نے مقالات پیش کر کے حضرت امام ربانی کو خراج تحسین پیش کیا......

☆......مولانا مفتی محمد معظم احمد

(صدر المجد داکیڈمی ونائب امام فتحپوری مسجد، دہلی)

☆......علامہ مفتی محمد شعیب رضا نعیمی

(خلیفہ تاج الشریعۃ علامہ مفتی محمد اختر رضا خاں الازہری، بریلی شریف)

☆......ڈاکٹر غلام یحییٰ انجم مصباحی

(صدر شعبۂ علوم اسلامیہ، جامعہ ہمدرد، نئی دہلی)

☆......علامہ محمد اشتیاق القادری

(پرنسپل جامعہ امام احمد رضا، مہرولی)

☆......علامہ محبوب المرسلین نقشبندی (احمد آباد)

☆......مولانا محمد انس احمد نقشبندی مجددی

اس محفل مبارک سے صدارتی خطاب کرتے ہوئے ڈاکٹر مفتی محمد مکرم احمد نے کہا کہ حضرت مجدد الف ثانی علیہ الرحمۃ تو سرہند شریف میں آرام فرما ہیں مگر ان کے افکار پر ساری دنیا میں کام ہو رہا ہے،

عقیدت مند جوق در جوق بارگاہ مجددیہ میں فیض پانے کے لیے حاضر ہو رہے ہیں...... مجدد العصر حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد دامت برکاتہم العالیہ کی ذات کسی تعارف کی محتاج نہیں، ان کے زیر سایہ امام ربانی فاؤنڈیشن کراچی (پاکستان) نے ۲۰۰۵ء میں ''جہان امام ربانی'' کی سات جلدیں شائع کیں اور اب مزید پانچ جلدیں شائع کی ہیں، وہ اور ان کے رفقاء اس عظیم کام پر مبارکباد کے مستحق ہیں انھوں نے کہا کہ اگر ہندوستان کے نقشبندی مراکز مجدد العصر یا امام ربانی فاؤنڈیشن پاکستان سے رابطہ قایم کریں تو سلسلہ کا عظیم الشان کام ہوگا کیوں کہ المجد داکیڈمی بھی جہان امام ربانی اور حضرت مجدد العصر کا فیضان ہے......

کانفرنس کی نظامت کی سعادت مولانا محمد انس نقشبندی مسعودی اور جناب قیصر خالد نے حاصل کی...... تلاوت قرآن کریم سے شروع ہونے والی اس کانفرنس کا اختتام صلوٰۃ وسلام اور دعائے خیر پر ہوا...... شرکاء میں درج ذیل رسائل بطور تحفہ پیش کیے گئے......

☆...... مجدد اعظم (پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد)

☆...... مشائخ نقشبندیہ مجددیہ سے سلاطین کی ارادت وعقیدت (صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد)

☆...... ماہنامہ امان الہند دہلی کا حضرت مجدد الف ثانی نمبر

☆......☆......☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

جہانِ امامِ ربانی مجدد الف ثانی کا

# موضوعاتی اشاریہ


مرتبہ
صوفی محمد عبدالستار طاہر مسعودی
ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری


۱۹۹۹

۵۰۰

# آئینہ خانہ

| نمبر شمار | عنوان |
| --- | --- |
| ۱ | ابتدائیہ ــــ محمد عبدالستار طاہر مسعودی |
| ۲ | باب ۱ ــــ انتسابات |
| ۳ | باب ۲ ــــ حمد و نعت |
| ۴ | باب ۳ ــــ ابتدائیہ، افتتاحیہ اور اختتامیہ |
| ۵ | باب ۴ ــــ مناقب |
| ۶ | باب ۵ ــــ مناجات |
| ۷ | باب ۶ ــــ تأثرات |
| ۸ | باب ۷ ــــ اکابر نقشبندیہ |
| ۹ | باب ۸ ــــ حضرت مجدد الف ثانی ــــ حالات و خدمات |
| ۱۰ | باب ۹ ــــ حضرت مجدد الف ثانی، امتیازات و تفردات |
| ۱۱ | باب ۱۰ ــــ حضرت مجدد الف ثانی اور تفسیر |
| ۱۲ | باب ۱۱ ــــ حضرت مجدد الف ثانی اور فقہ |
| ۱۳ | باب ۱۲ ــــ تخریج احادیث از مکتوبات شریف |
| ۱۴ | باب ۱۳ ــــ حضرت مجدد الف ثانی اور عقائد و نظریات |
| ۱۵ | باب ۱۴ ــــ حضرت مجدد الف ثانی اور تصوف |
| ۱۶ | باب ۱۵ ــــ حضرت غوث اعظم، امام اعظم اور حضرت مجدد رضی اللہ تعالیٰ عنہم |
| ۱۷ | باب ۱۶ ــــ حضرت مجدد الف ثانی اور تاریخ و سیاست |

۱۷۰۰

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
نحمدہٗ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

# ابتدائیہ



''جہانِ امام ربانی مجدد الف ثانی'' کے پہلے محرک حضرت علامہ رضوان احمد نقشبندی مجددی ہیں انہوں نے ۱۴۲۳ھ/۲۰۰۲ء میں نبہانی العصر، مجدد عصر حضرت مسعود ملت قبلہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب دامت برکاتہم العالیہ کو حضرت مجدد الف ثانی قدس سرہٗ العزیز پر تحقیقی مقالات کو یکجا کر کے شائع کرنے کی تحریک وترغیب دلائی۔

اس اثناء میں مولانا جاوید اقبال مظہری صاحب کو خواب میں حضرت مجدد پر کام کرنے کیلئے اشارہ ملا، چنانچہ انہوں نے حضرت قبلہ مسعود ملت زید لطفہٗ سے ذکر کیا۔ اور امام ربانی فاؤنڈیشن کا ۲۰۰۲ء میں قیام عمل میں آیا۔ جس کے سرپرست اعلیٰ، حضرت مسعود ملت پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب ہیں جبکہ چیئرمین صاحبزادہ ابوالسرور محمد مسرور احمد صاحب کو منتخب کیا گیا اور مولانا جاوید اقبال مظہری بانی اور ناظم اعلیٰ مقرر ہوئے اور امام ربانی فاؤنڈیشن کے معاملات چلانے کے لیے ایک انتظامی بورڈ مقرر کیا گیا۔



امام ربانی فاؤنڈیشن کے قیام سے قبل حضرت مجدد قدس سرہٗ العزیز کے حوالے سے کام کے لیے ۱۹۹۲ء میں حضرت مسعود ملت کی زیرنگرانی ''ادارہ معارف مجدد الف ثانی'' کا قیام عمل میں آیا۔ جس کے سرپرستوں میں پیر محمد ابراہیم جان سرہندی علیہ الرحمۃ اور پیر عبدالوحید جان سرہندی تھے۔ اس ادارے کے صدر حضرت پیر فضل الرحمٰن آغا مجددی ہیں اور نائب صدور حضرت صاحبزادہ ڈاکٹر ابوالخیر محمد زبیر اور مفتی محمد جان نعیمی اور مولانا جاوید اقبال مظہری صاحب سکریٹری جنرل ہیں۔

اس ادارے نے چند کتابیں شائع کیں، لیکن فعال نہ رہا۔ چنانچہ حضرت مجدد علیہ الرحمۃ پر کام کے

لیے امام ربانی فاؤنڈیشن کا قیام ناگزیر ہوگیا۔



ماہ ربیع الاوّل ۱۴۲۳ھ/مئی ۲۰۰۲ء میں ''جہان امام ربانی'' پر کام کا آغاز ہوا۔ حضرت قبلہ مسعود ملت اس کی جلد اوّل کے افتتاحیہ میں تحریر فرماتے ہیں:

''ابتدا میں خیال تھا کہ یہ کام ایک جلد میں سمٹ جائے گا ـــــ پھر کام بڑھا تو خیال آیا کہ شاید دو جلدوں میں سمٹ جائے، پھر بڑھتے بڑھتے، بڑھتا ہی چلا گیا، اور سمیٹا تو برسوں کا کام مہینوں میں، مہینوں کا کام ہفتوں میں، ہفتوں کا کام دنوں میں، دنوں کا کام گھنٹوں میں اور گھنٹوں کا کام لمحوں میں سمٹتا چلا گیا ـــــ اور ایک نہ دو، مکمل سات ضخیم جلدوں میں کام سمٹا ـــــ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمت ونصرت، حضرت امام ربانی مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ کی توجہ خاص اور اکابر سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ اور آباء واجداد کرام علیہم الرحمۃ کی توجہات عالیہ کے طفیل برق رفتاری سے یہ کام انجام پایا ـــــ حوصلہ بڑھتا گیا، وہ کام ہوتے رہے جن کا وہم وگمان بھی نہ تھا۔''

۲۰۰۲ء سے ۲۰۰۵ء تک تین سال مسلسل جدوجہد کر کے پہلی چھے جلدیں ۱۴۲۵ھ/۲۰۰۵ء میں منظر عام پر آئیں جو ایک سو ملکی وغیر ملکی فضلاء ومحققین کے علمی وتحقیقی مقالات سے آراستہ ہیں۔ ایک اضافی جلد ''نورٌ علیٰ نور'' کے عنوان سے شائع ہوئی جو جہانِ امام ربانی کے مختلف مرقعات پر مشتمل ہے اس میں مقدس وتاریخی یادگار عمارات اور مزارات کی ۱۰۸ رنگین تصاویر آرٹ پیپر پر شائع کی گئی ہیں۔ جہانِ امام ربانی کی گیارہ جلدوں میں ہر جلد میں پانچ ابواب ہیں ـــــ ہر جلد کو ''اقلیم'' سے تعبیر کیا گیا ہے اور باب کو ''کشور'' سے ـــــ ہر جلد میں نعت، منقبت اور تاثرات ہیں ـــــ ہر جلد میں ابتدائیہ بھی ہے اور حضرت مجدد علیہ الرحمۃ کے حالات میں ایک مقالہ بھی شامل کیا گیا ہے۔



پہلی چھے جلدوں کی اشاعت کے بعد مزید مقالات اور نگارشات دستیاب ہوتے رہے، اور یوں مزید

پانچ جلدوں کا مواد جمع ہو گیا۔ پھر یہ خبر ملی کہ ''باقیات جہانِ امام ربانی'' کے عنوان سے تین اور جلدیں مرتب ہوں گی۔



''جہانِ امام ربانی مجدد الف ثانی'' کی گیارہویں جلد کتابیات، اشاریہ کتب و رسائل، اشاریہ اماکن، اشاریہ اسماء الرجال پر مشتمل ہے —— ''جہانِ امام ربانی مجدد الف ثانی'' کے تعارف اور سرسری موضوعاتی جائزہ پر مبنی ''جہاں نما'' برادرم ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری نے مرتب کیا تھا جو مزید اضافوں کے ساتھ شائع ہوا ہے۔ اب حضرت قبلہ مسعود ملت نے احقر کے نام ایک کرم نامے میں تحریر فرمایا کہ:

''محققین کی سہولت کے لیے یہ خیال آیا کہ مقالات کا ایک (تفصیلی) موضوعاتی اشاریہ مدوّن کیا جائے۔''

چنانچہ تعمیل ارشاد میں زیر نظر اشاریہ مرتب کیا گیا —— اُمید ہے کہ اہل علم و فضل اور محققین اس سے بھر پور استفادہ کر سکیں گے۔ برادرم پروفیسر قاری محمد رفیق مسعودی مدظلہ العالی نے اپنی گوناگوں مصروفیات سے قیمتی وقت نکال کر احقر کی رہنمائی فرمائی۔ اسی طرح برادرم ملک محمد سعید مسعودی نے شبانہ روز محنت شاقہ سے قارئین کے ذوق کا سامان کیا، پھر تمام تیاری کے بعد برادرم ڈاکٹر اقبال احمد اختر القادری مدظلہ العالی نے اس پر نظر ثانی فرما کر بعض اضافات اور ترامیم فرما کر نوازا، احقر ان حضرات کا تہ دل سے ممنون ہے۔ مولائے کریم تمام حضرات کی مساعی جمیلہ کو مقبول و منظور فرمائے، اور ہم سب کو حسن عاقبت سے سرفراز فرمائے۔ آمین!

اللّٰھم ربنا آمین بجاہ سید المرسلین صلی اللّٰہ تعالیٰ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

احقر

محمد عبدالستار طاہر مسعودی



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علٰی رسولہ الکریم

# باب......۱ــــــ انتسابات

| نمبر شمار | بنام | جلد | صفحہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے قافلہ سالار خلیفہ اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ کے نام | اوّل | ۷ |
| ۲ | شیخ المشائخ حضرت خواجہ محمد باقی باللہ علیہ الرحمۃ کے نام | دوم | ۵ |
| ۳ | محقق اہل سنت حضرت شاہ ابوالحسن زید فاروقی مجددی علیہ الرحمۃ (درگاہ شاہ ابوالخیر، دہلی) کے نام | سوم | ۵ |
| ۴ | محی الدین اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ کے نام | چہارم | ۵ |
| ۵ | برصغیر کے اُس مردِ کامل کے نام جس نے چودہویں صدی ہجری میں تعلیماتِ مجددّیہ کو فروغ دیا اور اس کی مؤثر ترجمانی فرمائی۔ | پنجم | ۵ |
| ۶ | چراغ دہلی فقیہ الہند حضرت محمد مسعود شاہ دہلوی علیہ الرحمۃ کے نام | ششم | ۵ |
| ۷ | محقق علی الاطلاق حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کے نام | ہفتم | ۵ |
| ۸ | شیر ربانی حضرت میاں شیر محمد شرقپوری علیہ الرحمۃ کے نام | ہشتم | ۵ |
| ۹ | حضرت شاہ محمد رکن الدین الوری علیہ الرحمۃ کے نام | نہم | ۵ |
| ۱۰ | محدث علی پوری حضرت پیر سید جماعت علی شاہ علیہ الرحمۃ کے نام | دہم | ۵ |
| ۱۱ | حضرت خواجہ محمد معصوم علیہ الرحمۃ کے نام | یازدہم | |
| ۱۲ | مفتی اعظم شاہ محمد مظہر اللہ علیہ الرحمۃ (امام وخطیب مسجد جامع فتح پوری، دہلی) کے نام | نورٌ علٰی نورٌ | ۷ |

